نکات

گفتم که چه کردی که ترا میسوزند گفتا که درین دهه خندیدم حکایت بادشاهی
بسمن مفرط رو داد طبیبانش از معالجه درماندند از ملک دیگر طبیبی طلبید چون او
حاضر شد عرض کرد که از قواعد طبیه دریافتم که زندگی حضور تا چهل روز باقیست
بعد این مدت علاج کردن نمی توانم شاه ازین سخن رنجید و شبانه روز بخوف مرگ
می ماند بعد انقضای آن از طبیب گفت که اکنون علاجم کن طبیب تبسم کرد و گفت همین
علاج بود که کردم اینک ببین که باندیشهٔ مرگ لاغر شدی یا فربه هستی بادشاه چون
برخود نظر کرد از طبیب راضی شد و او را خوشنود ساخت حکایت بادشاهی را
خارش زبانی در حلق خلید هیچ تدبیر نگذاشت پیر مردی گفت که از سلف
شنیده ام که بزیر فلان مینار حکیمی در چاه هندست اگر او زنده برآید تدبیر کافی تواند ساخت
مینار را کندیدند حکیم آواز داد که اگر مرا بر می آرید بر من آب سرد بسیار ریزند و اگر نا دانسته
کندیده اند بند سازند همچنان زنده برآورده پیش پادشاه بردند حکیم گفت دوای نیست
بجز اینکه از خون پسر خود غرغره کنی برای سلامتی بادشاه قبول افتاد طبیب از امتحان
این کار مخفی منع ساخت که زنهار شاهزاده را نباید کشت خون بز باید آورد چون شاه را
نظر بر خون افتاد بتصور خون پسر گریه در گرفت خار رفت و رفت شاه پسر را سلامت
دید مشکور حکیم شد از سبب حبس او پرسید گفت که برای فلان بادشاه اختراع حمام
می بستم گنجشکی در سقف کارگاه خانه می داشت بران خار و خس می انداخت چون
بخانه خود رفت خانه اش از گل بند کردم بادشاه آن تدبیر پسندید و منع کرد که برای
دیگری مسازم من خلاف آن کردم بادشاه این چنین سزای من کرد دانستم نوعیکه با گنجشک کردم خدا با من کرد

---

**واضح ہو** کہ بعد تحریر ان اوراق کے مصنف نے او چند نکات بغرض اندراج صاحب کے بھیجے
لیکن چونکہ گنجایش اسمین باقی نہ تھی اسلیے علحدہ ورق مین تحریر ہو کر اس سے ملحق کیے گئے اور نشان آئندہ
متعلق کا بنا دیا گیا ہے فقط




نکتہ ایک بادشاہ نے ایک لکڑی ایسی سیدھی طلب کی کہ بدون اصلاح آدمی کے
جڑ سے نوک تک سیدھی ہووے جب وہ لکڑی قریب لائی گئی بادشاہ بشاشت سے مع
جماعت خاصان اوسکے دیکھنے کو اوٹھا خاصان خسروی مین ایک صاحبدل تھا وہ رونے لگا
بادشاہ نے پوچھا کہ اسوقت تمکو رولائی کس وجہ سے آئی اوسنے کہا کہ لکڑی کی سدھائی
ایسی ہی کہ آپ سا بادشاہ اوسکی پیشوائی کو آیا افسوس کہ اگر مجھہ مین راستی واقع ہوتی تو
مجھپر بھی نور پاک خداوند حقیقی کا نزول فرماتا نکتہ نصیر بن منصور نے فرمایا کہ خلق کے ساتھ
آشنائی کم رکھو کہ اگر قیامت کے دن تمکو رسوائی پیش آوے تو بہت اچھا نہین کہ زیادہ شرمساری
ہوگی نکتہ درویش کو دو چیز شکستہ چاہیے دل و نفس اور دو چیز مستحکم چاہیے
ایمان و اعتقاد نکتہ ایک بزرگ نے فرمایا کہ وہ حجرہ نشین بہتر ہی کہ اپنے تئین حجرہ بناوے
اپنے دل کو حجرہ نشین کرے نہ وہ کہ چار دیوار حجرہ مین اپنے تئین قید کرے نکتہ
منقول ہی کہ پانچ خصلتین لڑکون مین ہین اگر بڑون مین ہون تو ابدال کے درجہ کو پہونچ
جاوین ایک غم و تفکر روزی کی نہین رکھتے دوسرے بھوکے ہوتے ہین تو خدا کا گلہ
نہین کرتے تیسرے جب آپس مین لڑتے ہین تو کینہ و بغض قایم نہین رکھتے چوتھے
جب ڈرتے ہین تب آنکھہ سے آنسو بہاتے ہین پانچوین روزی کا ذخیرہ نہین کرتے
نکتہ ایک بزرگ نے فرمایا کہ توحید یہ نہین کہ خدا کو ایک جانو بلکہ یہ ہی کہ تم سوای خدا کے
دوسرے کے ساتھہ نہ ہو نکتہ ایک درویش سے پوچھا کہ کس چیز کا ترک کرنا زیادہ مشکل ہی
کہا کہ خواہش نفسانی کا نکتہ ایک صاحبدل سے پوچھا کہ تم کیسے رہتے ہو کہا کہ ہر روز
ایک منزل اپنی موت سے نزدیک ہوتا جاتا ہون نکتہ ایک روز رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا

ایک کوچے مین جلدی جلدی چلی جاتی تھین ایک ہاتھہ مین آگ دوسرے ہاتھہ مین پانی
حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا اے بی بی یہ کیا حال ہی کہا چاہتی ہون کہ پانی دوزخ
مین ڈالون آگ بہشت مین تاکہ ہر عابد خدا کی عبادت خالص کرے نہ بخوف دوزخ و امید
بہشت نکتہ ایک فقیر سر و پا برہنہ بیٹھا تھا بادشاہ اوسکے پاس پہونچا کہا
کہ ہم سے کچھہ مانگو اوسنے کہا کہ مکھیان مجھے تنگ کرتی ہین بادشاہ نے کہا کہ مکھیان میرے
حکم مین نہین ہین فقیر نے کہا کہ جب تمہارے حکم مین مکھیان تک نہین ہین تو تمسے کیا مانگنا ہے
نکتہ ایک شخص ایک فقیر کے پاس گیا اور کہا کہ چندے آپ کی خدمت مین رہنا
چاہتا ہون فقیر نے کہا کہ جب مین نہونگا تب کسکے پاس رہوگے اوسنے کہا کہ اپنے خدا کے
پاس رہونگا فقیر نے کہا کہ تم جانو کہ مین نہین ہون ابھی سے اپنے خدا کی پاس رہو نکتہ
ایک طالب نے ایک فقیر سے پوچھا کہ کس راہ سے خدا تک پہونچون اوسنے کہا کہ کس
راہ سے نگئے تھے جو نہ جانے پائے نکتہ ایک نے فقیر سے پوچھا کہ کیون تنہا بیٹھے ہو اوسنے
کہا کہ اب البتہ تنہا ہوا کہ جب تم آئے و خدا کے ذکر سے باز رہا نکتہ رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا
سے پوچھا کہ تم ابلیس کو دشمن جانتی ہو یا نہین کہا کہ مین دوست کی مشغولی سے اسقدر
فرصت نہین پاتی ہون کہ دشمن یاد آوے نکتہ ایک فقیر سے پوچھا کہ کیسے رہتے ہو اوسنے
کہا کہ جیسا خدا رکھتا ہی کہا کیسا رکھتا ہی کہا جیسا کہ چاہی نکتہ ایک ظالم نے ایک درویش کے
کپڑے لتے چھین لیے کسی نے پوچھا کہ کیسے ہو کہا کہ خوش ہون پوچھا کہ لوٹ
گئے ہو خوشی کیسی کہا کہ ایمان میرے پاس ہی وہ نہین لوٹا نکتہ ایک بادشاہ قبرستان
مین گیا دیکھا کہ ایک فقیر دیوانہ وار پھر رہا ہی پوچھا کہ آبادی مین کیون نہین آتے کہا کہ
جو آبادی مین ہین وہ بھی یہین آتے ہین نکتہ ایک شخص نے اپنی عورت سے کہا کہ مین سفر
کو جاتا ہون تمہارے واسطے کسقدر نفقہ چھوڑون کہا جتنے دن کی میری زندگی ہو کہا
زندگی میرے ہاتھہ نہین ہی کہا کہ روزی بھی تمہارے ہاتھہ نہین ہی نکتہ ایک روز ابراہیم
ادہم رحمۃ اللہ علیہ ایک بیابان مین کنوین پر پیاسے پہونچے ڈول رسی نہ ملی کہ پانی کھینچ
لیتے ناگاہ چند ہرن آئے اور کنوین مین دیکھہ کر آسمان کیطرف دیکھا فی الفور پانی کی جوشش

کر کے لب کنوین تک پہونچا ہرنی خوب آسودہ ہوکر چلی گئی ابراہیم ادہم نے بھی ہاتھہ بڑہایا
پانی نیچے جاتا رہا ابراہیم ادہم نے کہا اے خدایتعالی حیوانون کے واسطے پانی اوپر کردیا جب
مینے چاہا تب پھر نیچے کردیا مین پیاسا رہا ندا آئی کہ تیری نظر ڈول و رسی پر تھی وحیوانونکی توقع
میرے کرم وقدرت پر **نکتہ** ایک فقیر محتاج نے حضرت موسی سے کہا کہ مجھے ہمیشہ روزی قلیل
میسر آتی ہی میرے تمام عمر کی روزی خدا سے یکبارگی مجھے دلوادو کہ مین بھی ایک روز خوب کہاؤن
اور لوگون کو کھلاؤن حضرت موسی کی دعا قبول ہوئی ایک روز فقیر کو روپیہ پیسا بہت ملگیا
خوب اچھے اچھے کھانے پکوائے بہت سے لوگون کو کھلائے دوسرے دن جب حضرت موسی اد
اوس فقیر کی جان وہی سامان دیکھا تب متحیر ہوئے ندا آئی کہ فقیر جب سب مہمانون کو کھلا چکا
تو باورچیخانہ مین صرف ایک ٹکڑا روٹی باقی تھی کہ وہی روزی اوسدن اوسکی قسمت مین تھی
اوسنے کھائی غیرون نے اپنی روزی اوسکے دسترخوان پر کھائی آج اپنی روزی بھر کھاویگا
ع شکر بجا آر کہ مہمان تو ۔ روزی خود میخورد بر خوان تو **نکتہ** موسی علیہ السلام نے
ایک روز مناجات مین کہا کہ اے خدا جو کچھہ میرے جوہرہ درویشی مین ہی تیری نہین ہی ندا آئی
کہ وہ کیا ہی جو تیری ہی میری نہین ہی عرض کیا کہ میرے تجھہ سا خدا ہی تیرے تجھہ سا نہین **نکتہ**
موسی علیہ السلام نے دعا کی کہ یا الہی زبان خلائق کی میری شکایت سے بند کر ندا آئی کہ جو کچھہ
مینے اپنے واسطے نہین کیا وہ اپنے واسطے امید رکھتے ہو **نکتہ** منقول ہی کہ حضرت موسی
علیہ السلام کا حال خدا کے ساتھہ ایسا تھا جیسا لڑکے کی مان جب مارتی جھڑکارتی ہی تب لڑکا
اوسی مان کے پیرون مین لپٹتا ہی ع وصالی در رہ آن یار جان سوز محبت از ان کودک
بیاموز کہ مادر ہرچو رشس خون سینہ دہ ہمان در دامن مادر گریزد **نکتہ** ایک ہندو نے ایک
عالم سے پوچھا کہ خدایتعالی ہندو ہی یا مسلمان جواب دیا کہ اگر ہندو ہوتا تو گائی کو نہ مارتا کہ
ہندوون کے نزدیک یہ بڑا پاپ ہی **نکتہ** ایک عالم نے فرمایا کہ چار ہزار کتاب سے
چار باتین منتخب کی ہین ایک خدا کی بندگی واطاعت کرو ورنہ اوسکی دی ہوئی روزی نہ کھاؤ
دوسری خدا کی مرضی و اوسکی دی ہوئی روزی پر راضی ہو ورنہ دوسرا خدا ڈھونڈھو جو تمکو دیا
ہوی تیسرے جو خدا نے منع کیا ہی اوس سے باز رہو ورنہ اوسکے ملک سے باہر جاؤ چوتھے اگر

گناہ کا ارادہ کرتے ہو تو ایسی جگہہ ڈہونڈہو جہان خدا تمکو نہ دیکھے ورنہ گناہ سے باز رہو
نکتہ ایک عالم نے فرمایا کہ جو گناہ غلبۂ خواہش نفسانی سے ہووے اوسکے بخشایش کی
امید ہی جیسا حضرت آدم علیہ السلام سے گیہون کا کھانا ہوا اور جو گناہ تکبر و نخوت سے ہووے
امید اوسکے بخشایش کی نہین ہی جیسا کہ ابلیس کا سجدہ نکرنا آدم کو نکتہ ایک عالم نے
فرمایا کہ اپنا فائدہ چاہنا دوسرے کی نقصان سے معصیت ہی اور اپنا فائدہ دوسرون کے
فائدی کے ساتھہ کرنا علو ہمت ہی اور صرف اپنے فائدہ پر نظر رکھنا خصلت ہی نکتہ چھہ چیز سے
بغیر چھہ چیز کے فائدہ نہین ہوتا ایک قول سے بے عمل کے دوسرے دوستی سے بے تجربے کے
تیسرے علم سے بے صلاحیت کے چوتھے مال سے بے تجارت کے پانچوین صدقہ سے بے نیت کے
چھٹے زندگانی سے بے صحت کے نکتہ ایک درویش نے فرمایا ہی کہ سفر دو ہین ایک دنیا
کا دوسرا آخرت کا اور ہر سفر کو توشہ درکار ہی دنیا کے سفر کا توشہ اپنے ساتھہ لیجانا چاہیے
اور آخرت کے سفر کا توشہ پیشتر سے بھیجنا چاہیے نکتہ ایک درویش کو طعام لذیذ کھاتے
دیکھہ کر ایک نے کہا کہ ایسا کھانا زاہدون کے لائق نہین ہی درویش نے جواب دیا کہ مین
دنیا مین مہمان ہون مہمان کے روبرو جو کھانا آوے کھانا چاہیے نکتہ منقول ہی کہ کتون مین
سات عادت کاملون کی ہین اول گرسنہ رہنا عادت صالحان دوسرے رات کو نہ سونا
عادت زاہدان تیسرے اپنے مالک کا ساتھہ نہ چھوڑنا باوجود جفا و زد و کوب کے عادت
مریدان چوتھے اگر اوسکی جگہہ سے اوٹھا دیا جاوے تو جگہہ اپنی چھوڑ دینا علامت رضا
پانچوین اگر دہکہ دیا جاوے اور پھر بلایا جاوے تو دور کرنے کا کینہ نہ رکھنا علامت تسلیم
کی ہی چھٹے جب وقت کھانا کھانے کے آتا ہی دور بیٹھتا ہی اور منتظر رہتا ہی علامت مسکینان
ساتوین جو کوئی اوسپر التفات کرے اوسکے پیچھے دوڑنا علامت محبان نکتہ لقمان حکیم
نے کہا کہ مین نے چار سو کتاب سے چار بات پائین دو یاد رکھنے کی ایک خدای تعالی
دوسرے اپنی موت اور دو بھولا دینے کی ایک جو کسی کے ساتھہ نیکی کرو دوسرے جو کوئی
تمہارے ساتھہ بدی کرے نکتہ منقول ہی کہ کسی لئیم کے پاس حاجت لیجانا
اوس سے زیادہ سخت ہی کہ اپنی موت کے واسطے زہر ہلاہل پینا یا شیر گرسنہ سے مقابلہ

کرنا پڑے نکتہ افلاطون حکیم نے کہا کوئی ظلم بڑا اس سے نہین ہی کہ کسی لئیم سے کوئی
خواہش کرے وہ نہ دیوے اور نہ اس سے زیادہ کوئی رسوائی ہی کہ کوئی بزرگ کسی سفلہ
کے پاس جانا چاہے جانے نہ پاوے نکتہ اگر اپنے دوست کو اپنے دشمن کے ساتھ
دیکھو تو ناخوش نہو کیونکہ دوست تمھارا ابھی نہ چاہے گا کہ تمکو مضرت پہونچے اور اگر اسکو
اعتماد اوس دوست پر نہین ہی تو اوسکو دشمن جاننا چاہیے نکتہ ایک حکیم نے کہا کہ
چار چیز سے بے چار چیز کے امید نرکھا چاہیے ایک امید ثواب آخرت کی بے ریاضت
و عبادت کے دوسرے امید لطف محبوب کی بدون اپنی لجاجت و الحاج کے تیسرے امید
علم کی بدون تکلیف و محنت گوارا کرنے کے چوتھے امید وفاداری کی آدمیون سے بدون
ادای اونکے حقوق کے نکتہ منقول ہی کہ درویش بے معرفت مثل دیدہ بے نور کے ہی
عالم بے تقوی مثل آب شور کے ہی تونگر بے احسان مثل درخت بیمیوہ کے ہی سلطان
بے شجاعت مثل سوداگر بے پونجی کے ہی نکتہ ایک نے پوچھا کہ کتا ہندو ہی یا مسلمان اوس نے
جواب دیا کہ اگر مسلمان ہوتا تو اپنے ساتھ دوسرے کتون کو کھانے دیتا نکتہ ایک شخص نے
ایک عالم سے پوچھا کہ یہ مسئلہ مشہور ہی کہ تیسرے فاقہ حرام حلال ہوجاتا ہی وہ کون حرام ہے
کہا کہ سوال حرام ہی حلال ہوجاتا ہی نکتہ ایک شخص گلاب کا پھول ایک درویش
کے پاس لے گیا کہا کہ اب کہان یہ حدیث نبوی صحیح ہی کہ صحبت سے تاثیر ہوتی ہی اسکی
لکڑی و پتی مین بو نہین ہی اور پنکھڑی مین خوشبو ہی درویش نے ایک ڈبیا دی کہ لکڑی
و پنکھڑی سب علحدہ کرکے اسمین رکھدو کل جواب دونگا جب دوسرا روز آیا تو اوسکی لکڑی
دی کہ سونگھو خوشبو ہی یا نہین جب کہا کہ خوشبو ہی درویش نے جواب دیا کہ جب دونو ٹوٹکر
یعنی خودی کو چھوڑکر ملین تب اثر آتا ہی نکتہ درویشی و گدائی مین یہ فرق ہی درویش وہ ہی کہ
دنیا ترک کرے گدا وہ ہی کہ جسکو دنیا ترک کرے نکتہ منقول ہی کہ ایک شخص لعل کیواسطے
کھان کھودتا تھا اوسمین ایک تختی نکلی اوسپر پانچ سطر سونے سے لکھی تھین اول جسکے جورو نہین
اوسکو آرام بدن کا نہین دوسرے جسکے بیٹا نہین اوسکی آنکھ مین نور نہین تیسرے جسکے
بھائی نہین اوسکو قوت بازو نہین چوتھے جسکے زر نہین اوسکو آبرو زمین [illegible] پانچوین جسکے کچھ نہین

اوسکو کچھہ غم نہین نکتہ سر دار سب نیکیون کا علم ہی اور سب اُنفتون کی زبان ہی اور دوا گناہون کی توبہ ہی نکتہ چار چیز کا نتیجہ برا ہی ایک الحاج کا نتیجہ رسوائی دوسرے غصہ کا نتیجہ پشیمانی تیسرے بدگوئی کا نتیجہ دشمنی چوتھے کاہلی کا نتیجہ خواری نکتہ منقول ہی کہ جس سے تمنے طمع کی اوسکے تم فقیر ہوے جسکے ساتھہ تمنے احسان کیا اوسکے تم امیر ہوے نکتہ ایک بزرگ نے فرمایا کہ قبل اسکے تمہسے بوی دل کی آتی تھی اب دل سے بوی تمہاری آتی ہی نکتہ اللہ تعالی تین طائفہ کو دوست اور تین طائفہ کو زیادہ دوست رکھتا ہی ایک پارسا کو دوست و جوان پارسا کو زیادہ دوست دوسرے متواضع کو دوست و توانگر متواضع کو زیادہ دوست تیسرے سخی کو دوست و مفلس سخی کو زیادہ دوست اور تین طائفہ کو دشمن اور تین طائفہ کو زیادہ دشمن رکھتا ہی ایک فاسق کو دشمن و بوڈہے فاسق کو زیادہ دشمن دوسرے متکبر کو دشمن و فقیر متکبر کو زیادہ دشمن تیسرے بخیل کو دشمن و توانگر بخیل کو زیادہ دشمن رکھتا ہی نکتہ ایک صاحبدل نے خدا سے مناجات کی کہ آپ کی کیا خواہش ہی ندا آئی کہ مین کسی چیز کی پروای و حاجت نہین رکھتا مگر عجز و انکسار کو پسند کرتا ہون اور کہ مین خود نہین رکھتا ہون نکتہ میران بائی زن باخدا تھی ایک درویش اوسکے دیکھنے کو جانا چاہا درویش کو خبر ہوئی اوسنے کہا کہ مین عورتون کا منہ نہین دیکھتا میران بائی نے سنکر نعرہ مارا کہ افسوس اس درویشی پر کہ اب تک مرد و عورت کا خیال ہی درویش کو یہ سنکر حالت کمال کی ہو گئی نکتہ افسوس اوپر ہی کہ اگرچہ عمر کو عزیز جانتے ہین مگر عمر کو عزیز نہین رکھتے جس چیز سے کچھہ حاصل نہین ہی اوسمین صرف کرتے ہین جس چیز سے فائدہ دوام ہی اوسمین صرف نہین کرتے نکتہ ایک روز ابراہیم ادہم شکار کو گئے تھے پلٹ کر دیکھا تو لونڈی کو اپنے پلنگ پر سوتے پایا اوسکے کوڑے لگوانا شروع کیے وہ ہنسنے لگی پوچھا کیون ہنستی ہی کہا مین ایک لحظہ اس پلنگ پر سوئی میرے آقا نے کوڑے لگوائے جو ہمیشہ اسپر سوتا ہی نجانیے اوسکا آقا کیسی جزا دیوے ابراہیم ادہم کے دلپر خوف خدا غالب ہو گیا ترک سلطنت کیا نکتہ ایک بادشاہ نے اپنی لڑکی ایک زاہد کے ساتھہ نکاح کرکے رخصت کر دیا لڑکی نے خشک روٹی گھر مین دیکھکر پوچھا کہ یہ کیا ہی زاہد نے کہا کل روٹی باقی رہی تھی آج کے واسطے رکھہ چھوڑا لڑکی گھر سے باہر چلی زاہد نے کہا کہ مین تجکو

کہا بادشاہ کی لڑکی درویش کے گھر مین کیونکر رہیگی لڑکی نے کہا مین تمہاری درویشی سے نہین جاتی ہون بلکہ
اس سبب سے کہ باپ میرا کہتا تھا کہ کسی زاہد خدا پرست کو لڑکی دونگا تم کیسے شخص خدا پرست ہو
کہ خدا کی رزاقی پر اعتماد نہین رکھتے نکتہ ایک درویش مکہ معظمہ کیطرف پیر کیے لیٹا تھا
ایک شخص نے کہا اس طرف خدا کا گھر ہے پیر نکرو درویش نے کہا جدھر خدا کا گھر نہووے اسطرف
میرے پیر کرد و نکتہ فقیری یہ ہی کہ خاموشی مین فکر آخرت کری گویائی مین ذکر الٰہی کری اور اپنے
عیبون پر نظر رکھے نکتہ درویشی یہ ہی کہ کسی چیز پر طمع نہ کری اگر اوسکو دیوین منع نکری اگر لیوی تو
جمع نکری نکتہ جوان مرد وہ ہی کہ جو رنج دینے کے لائق ہوی اوسیکو رنج دیوی آزاد وہ ہی کہ کسی کے
رنج دینے سے رنجیدہ نہووے بدبخت وہ ہی کہ علم سیکھے عمل نکری یا عمل کری خلوص دل سی نکرے
اور نصیحت سنی مگر قبول نکری نکتہ اگر آدمی خود بین رہیگا خدا بین ہوگا نکتہ دوست کی صفت
یہ ہی کہ صحبت مین ملال کی بات نکرے مفارقت مین فراموش نکرے رنج تکلیف مین مزاج تبدیل
نکرے حاضر و غائب یکسان رہی نکتہ دوسرے کا دوست یا دشمن اپنا ہونا اپنے دلسے معلوم ہوجاتا ہے
نکتہ مریض جب تک کھانے مین لذت نہین پاتا صحت نہین جانتا عاشق کو جب تک محبوب
نہ ملے آرام نہین لیتا مرد جب تک دشمن سی بے خوف نہین ہوتا دم آرام سی نہین مارتا نکتہ جو شخص
لوگون کے ساتھہ اخلاق و مدارات نہین رکھتا اوسکی بہت دشمن ہوجاتی ہین اور جو شخص اپنے
دوستونکی مدارات نکریگا دوست بھی اوسکا دشمن ہوجاویگا اور جو اپنے دوستونسی موافقت
نرکھے اوسکو دوستونکی مخالفت سی اندیشہ رکھنا چاہیے نکتہ عقلمند وہ شخص ہی کہ اگر ایک عالم اوسکا
دشمن ہوئی تب بھی وہ کسی کے ساتھہ دشمنی نکری اور اگر دوست ہزار ہون دشمن ایک ہو تب بھی
دشمن زیادہ جانے دوست کم نکتہ اگر آدمیونکو نصیحت کرنا چاہو اول اپنے تئین نصیحت
کرو اگر تمہارا دل نصیحت تمہاری مان لیوے تو دوسرون کو نصیحت کرو ورنہ خدا سے شرم کرو
تھوڑا علم عمل کرنے سے بہت ہی اور بہت علم عمل نہ کرنے سے تھوڑا ہی نکتہ چار باتین چار گروہ
کو خراب کرتی ہین امیرون کو بخل عالمونکو بے عملی عورتون کو بے شرمی مردون کو دروغ گوئی
نکتہ تعجب ہی اون لوگون پر جو جانتے ہین کہ آخرت بہتر دنیا سے ہی مگر آخرت کے کام
نہین کرتے اور دنیا مین مصروف رہتے ہین اور جو جانتے ہین کہ خدا تعالٰی ضامن رزق کا ہی

مگر بھروسا اپنے پیشہ پر کرتے ہین نکتہ ایک پیرزن ایک عالم کے پاس حاضر ہوئی کہ
شیرینی کھانے کی عادت رکھتا ہے مجھے اوسکے کھلانے کا مقدور نہین ہے آپ اوسکو نصیحت
کرین فرمایا کہ تین روز کے بعد نصیحت کرونگا کسی مصاحب نے پوچھا کہ یہ وعدہ کیون کیا گیا
فرمایا میری بھی عادت شیرینی کھانے کی ہے جب تک کہ مین نچھوڑونگا میری نصیحت
مین اثر نہوگا نکتہ تین بات کی قدر تین گروہ خوب جانتے ہین قدر جوانی کی بوڈھے قدر
صحت کی مریض قدر نعمت کی محتاج نکتہ محتاج کو چاہیے کہ تنگدستی کا شاکی نرہے صبر کیا کرے تاکہ
جیسا نعمت دنیا سے بے نصیب ہے نعمت آخرت سے بھی محروم نرہے نکتہ آدمی دو چیز سے مرکب ہے جسم و نفس
جسم جبتک زندہ ہے پاک ہے جب مرا تب پلید ہے نفس جبتک زندہ ہے پلید ہے جب مرا تب پاک ہے
پس عاقل وہ ہے کہ زندگی مین اپنے نفس کو پاک رکھے نکتہ جو کوئی زیردستون پر رحم نہین
کرتا آخر خود بھی زبردست کے پنجہ مین گرفتار ہوجاتا ہے نکتہ پوچھا لقمان حکیم سے کہ تم اسقدر اعلے
درجے کو کیونکر پہونچے کہا تین چیز سے ایک سچ کہنا دوسرے اکثر خاموش رہنا تیسری بدون کی
صحبت سے احتراز کرنا نکتہ زندہ وہ شخص ہے جو اپنے تئین مردہ جانے مردہ وہ ہے جو اپنے تئین
زندہ سمجھے نکتہ ایک امیر نے لیلی کو دور سے دیکھا اپنے نزدیکون سے کہا کہ یہ لیلی نہین ہے لیلی نے
سن لیا کہا کہ اے امیر مین تو لیلی ہون مگر تو مجنون نہین ہے جو لیلی کو پہچانتا نکتہ پانچ چیز کو اگر
پانچ چیز پر اختیار کرے نیک مردون کے درجے کو پہونچے درویشی کو تونگری پر بھوکہ کو
آسودگی پر فروتنی کو زبردستی پر ذلت کو عزت پر تواضع کو تکبر پر نکتہ مال دنیا دارون کو
محبوب ہے جسکے پاس ہووے اوسکی تعظیم کرتے ہین جسکے پاس نہین رہتا اوسکی طرف توجہ
نہین کرتے نکتہ مردمی وہ ہے کہ جو کوئی اپنے ساتھ بدی کرے اوسکے ساتھ نیکی کرنا جو کوئی
اپنے سے لوٹے اوسکے ساتھ ملنا جو کوئی اپنے تئین ناامید کرے اوسکو حلقۂ احسان
مین لانا نکتہ گناہ ہر کسی سے ہونے ناقص ہے مگر عالم سے گناہ ہونا زیادہ تر ناقص ہے
اسواسطے کہ علم ہتیار ہے لڑائی کا شیطان سے پس دشمن کے سامنے ہتیار چھوڑ دینا
بڑی شوم کی بات ہے نکتہ دوست جفا کرنے سے دشمن ہوتا ہے اور دشمن احسان
کرنے سے دوست ہوتا ہے پس اگر دشمن کو دوست نہ بنا سکے تو دوست کو بھی دشمن نہ بنا چاہیے

نکتہ حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک وقت وضو شکست ہوگیا فوراً خاک پر
تیمم کرنے لگے لوگون نے کہا کہ تالاب نزدیک ہی فرمایا کہ عمر پر اسقدر اعتماد نہین رکھتا ہون
کہ تالاب تک پہونچون نکتہ ایک زاہد نے ستر برس تک عبادت کی ایک وقت اپنے
نفس پر عتاب کیا کہ اگر میری طاعت مین اخلاص ہوتا تو عبادت میری مستجاب ہوتی
الہام ہوا کہ عتاب تیرا ایک ساعت کا اپنے نفس کے ساتھ بہتر عبادت ہزار سال سے ہی
نکتہ شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ بدترین آدمی کونسا ہی فرمایا کہ گناہ کرے بامید
عفو کے و توبہ نکرے بامید زندگانی کے نکتہ ایک درویش پوری وزن کا روپیہ گھر سے
بازار لے گیا کہ کچھ چیز خرید کرے بازار مین روپیہ تولا گیا کم وزن نکلا درویش زار زار رونے لگا
پوچھا کہ کیون روتا ہی کہا کہ آج گھر کا پورا روپیہ بازار مین کم نکلا کل دنیا کے اعمال نیک قیامت
مین کیونکر پورے نکلین گے نکتہ حضرت موسی علیہ السلام نے ایک چرواہے کو جنگل مین دیکھا
اوس سے فرمایا کہ علم کے مسئلے سیکھو اوسنے کہا کہ پانچ مسئلے مجھے یاد مین پانچ اور مجھے سکھلا دیجیے
فرمایا کہ پانچ مسئلے جو یاد ہین بیان کر اوسنے کہا کہ جب تک سچ ہی جھوٹھ نہ کہون جب تک بندگی ہی
گناہ نہ کرون جب تک خالق ہی خدمت مخلوق نہ کرون جب تک حلال ہی حرام نہ کھاون جب تک
صفت ہی غیبت نہ کرون فرمایا یہی پانچ مسئلے کافی ہین نکتہ شیخ فرید الدین عطار اپنی دوکان
سے ایک فقیر نے ایک دینار کا سوال کیا فرمایا کہ دینار نہین ہی فقیر نے کہا کہ خدا کی راہ پر ایک
دینار نہین دیجاتی جان کیسے دیجائیگی فرمایا جسطرح تم دوگے فقیر نے کاسہ اپنا سر کے نیچے رکھلیا
جان بحق ہوگیا شیخ نے بھی اپنی سب دوکان براہ خدا لٹا دی اور جنگل کی راہ لی نکتہ
افلاطون نے رابعہ بصری سے کہا کہ چند عیب عورتون مین ہین وہ مردون مین نہین ہین فرمایا
بیان کرو کہ وہ کون عیب ہین کہا کہ گواہی دو عورتکی ایک مرد کی گواہی کے برابر ہی دوسری
عورتونکو کبھی پیغمبری نہین ہوئی تیسری ناقص العقل کہی گئی ہین چوتھے حیض اونکا ناقص ہے
کہ ہر مہینہ مین تین چار روز تک عبادت نہین کر سکتی ہین رابعہ بصری نے فرمایا کہ چند عیب
مردون مین بھی ہین جو عورتون مین نہین ہین ایک مخنث ہونا مردونکا مخصوص ہی نہ عورتون کا
دوسرے کسی عورت نے دعوی خدائی کا نہین کیا تیسرے پیغمبر جو ہوتے تھے بہت سے یہود ہوئے جو تھے

مرد تلاش معیشت مین مبتلا پھرتے ہین عورتین گھر مین بیٹھی صرف کرتی ہین یہ عہد تو نکی
**نکتہ** ایک شخص نے سفر چلنے کے وقت اپنی مادر سے کہا کہ میرے حق مین دعا کرو اوسنے کہا
کہ خدا تجکو ایسا اچھا رکھے کہ تو مجھے یاد نہ کرے **نکتہ** ایک شخص نے ایک بزرگ سے پوچھا
کہ مجھے تین باتون پر دلجمعی نہین ہی ایک جو چیز موجود ہوی نظر پڑنا چاہیے خدا تعالی موجود ہی نظر
نہین پڑتا دوسرے ضرر پہونچنا چاہیے مخالف چیز سے شیطان آگ سے پیدا ہی دوزخ کی آگ
کیونکر اوسکو ضرر پہونچے گا تیسرے سب کچھ خدا کرتا ہی آدمی پر کیون عذاب کیا جایگا بزرگ نے
ایک اینٹ زور سے اوسکے سر پر ماری وہ فریاد حاکم شہر کے پاس لی گیا اوسنے بزرگ کو طلب کیا
بزرگ نے کہا کہ اسنے مجھسے تین سوال کیے تھے اوسکا مینے جواب دیا ہی حاکم نے مستغیث سے پہلا سوال
سنا بزرگ نے جواب دیا کہ یہ دعوی کرتا ہی کہ میرے درد موجود ہی پس درد اپنا دکھلا دیوے
ورنہ جیسا درد موجود ہی نظر نہین آتا ویسا ہی خدا موجود ہی دکھلائی نہین دیتا جب دوسرا سوال
بیان کیا بزرگ نے کہا کہ یہ بھی مٹی سے بنایا گیا اور اینٹ بھی مٹی سے بنائی گئی جیسا اسکو اینٹ سے
مضرت ہوئی ویسا ہی شیطان کو بھی آگ سے ہوگی جب تیسرا سوال ظاہر کیا تب بزرگ نے فرمایا کہ
یہ کہتا ہی کہ سب کچھ خدا کرتا ہی پھر بندیکا کون قصور ہی تو میری نالش کرنے کو کیون آیا حاکم نے
مستغیث کی حماقت پر نفرین اور بزرگ کی عقل پر آفرین کی کہ ایک حرکت مین تینون سوال کا جواب
شافی دیدیا **نکتہ** سلطان بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تین باتون نے میرے
دل پر نہایت اثر کیا اول ایک لڑکا چراغ روشن لیے جاتا تھا مینے پوچھا کہ اس چراغ مین
روشنی کہان سے لایا اوسنے چراغ بجھا دیا اور کہا کہ ای شیخ بتلاؤ کہ یہ روشنی کہان گئی تو مین بھی
اپنا لانا بتلاؤن دوسری راہ مین ایک مخنث میری نزدیک ہو نکلا مینے اوسکی طرف سے اپنا دامن کھینچا
اوسنے کہا کہ ای شیخ مجھسے دامن کیون کھینچتے ہو آخر کار میرا و تمھارا معلوم نہین کہ کیا ہوگا تیسرے
ایک عورت میرے روبرو آئی اپنے اقربا کی شکایت شروع کی مینے کہا کہ پہلے اپنا منہ ڈھانپو تب احوال
کہو جواب دیا کہ ای شیخ مین اپنے شوہر کی محبت مین ایسا فریفتہ ہون کہ کسی مرد کا چہرہ دل کا
نہین سمجھتی آپ کیسے عاشق خدا ہین کہ عورت بیگانہ کے منہ کا خیال رکھتے ہین **نکتہ**
ایک شخص مسجد مین آیا اور جناب امیر المومنین علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے سامنے نماز پڑھنے

جلدی جلدی بلا ادای کامل ارکان کے پڑھی بعد فراغ نماز حضرت نے اوسکو زجر و توبیخ
کرکے نماز کا اعادہ بطور صحیح کردیا جب نماز سے فارغ ہوا آپ نے پوچھا کہ یہ نماز اچھی ہوئی یا
وہ اوسنے عرض کیا کہ وہ اچھی ہوئی جو بخوف خدا تھی اور یہ تو بخوف آپ کے زجر و توبیخ کی ہوئی
**نکتہ** ایک روز حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا نے جناب رسالت مآب سے
عرض کیا کہ جب نماز پڑھتی ہوں اکثر میرے دل میں وسوسے ہوتے ہیں پھر سمجھ جاتی ہوں
کہ وسوسہ شیطان ہی اودھر سے دل پھیر کر نماز میں مشغول رہتی ہوں حضرت نے فرمایا کہ
وسوسہ شیطانی کو سمجھ جانا اچھی خوبی نماز کی ہی **نکتہ** کتابیں پڑھو جو بات فائدہ کی جانو
اوسے یاد رکھو ذی نسب آزردہ نہ ہو مظلوموں پر زبردستی نہ کرو آدمیوں کو اپنے دسترخوان پر
بٹھلاو دوسرونکے دسترخوان پر کمتر بیٹھو ماں باپ کی اطاعت بخوشی کرو خدا سے جو طلب کرو لیکن بحق
شرم و حیا کی نگہبانی میں کوشش رکھو **نکتہ** ایک شخص کسی شہر میں بڑا احمق مشہور تھا
اور شبانہ روز باتیں حمقی اور مسخراپن کی زبان سے نکالتا اوسکو ایک امیر نے نوکر رکھا
چند ساعت ہر روز اوسکی باتوں میں اپنی تفریح کرتا اور ایک لکڑی معقول اوسکو اس
حکم سے دیدی تھی کہ پاس رکھو جو کوئی تمکو تمسے زیادہ احمق معلوم ہو اوسکو یہ لکڑی دیدینا بعد
چندی وہ امیر مرض الموت میں گرفتار رہوا احمق سی کہا کہ تمسے میں رخصت ہوتا ہوں پوچھا
کب تشریف لائیے گا کہا ایسے مقام کو جاتا ہوں جہاں سی کوئی نہیں پلٹتا پوچھا وہاں کوئی
مکان اپنے واسطے بنوالیا ہی کہا نہیں کہا کچھ ذخیرہ بھیجدیا ہی کہا نہیں کہا گھوڑا ٹٹو خرٹ پالکی
تامجان کچھ بھیجدیا ہی کہا نہیں کہا کچھ سامان باورچیخانہ اور توشہ خانہ کا بھیجدیا ہی کہا نہیں
تب اوس احمق نے کہا کہ جہاں تھوڑے دن رہنا تھا وہاں کا سامان ایسا خوب درست
رکھا جہاں ہمیشہ رہنا ہی وہاں کا کچھ سامان نہ کیا آپ سے زیادہ احمق مجھے کوئی نہیں ملا
یہ لکڑی آپ ہی کو پہنچے **نکتہ** جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک شخص نے کہا کہ فلاں
شخص میرے ساتھ بدی کرتا ہی آپ نے حکم دیا کہ تم اوسکے ساتھ نیکی کرو بعد چندے پھر ایسا ہی
عرض کیا ویسا ہی حکم پایا چند روز بعد پھر ویسا ہی عرض کیا حضرت نے ارشاد فرمایا کہ وہ بدی
کرتا نہیں چھوڑتا افسوس ہی کہ تم نیکی کرنا چھوڑتے ہو **نکتہ** فریدون سے پوچھا کہ تو کمر دن کو

کسطرح سے رکھنا چاہیے کہا اونسے ساتھ لطف و فہمایش سے کے باتین کرنا اور اونکی باتونکی بردباری
وتحمل کرنا پوچھا کہ مشکل کو کسطرح آسان کرنا چاہیے کہا ساتھ تامل اور تدبیر کے **نکتہ** امام ضحاک نے
فرمایا کہ اللہ تعالی جسکو مال وجمال وبزرگی دیوی وہ اگر مال سے بندگان خدا کے ساتھ احسان کری
اور جمال کو پارسائی کے ساتھ رکھی اور بزرگی کو ساتھ تواضع اور فروتنی کے رکھی اوسکو تقرب خدا
حاصل ہوتا ہی **نکتہ** سکندر ملک لینے کو سوار ہوتا تھا ارسطو حکیم سے پوچھا کہ سفر مین دوست دشمن
ظاہر ہونگے اونکے ساتھ کیا کرون اوسنے کہا کہ دشمن کے ساتھ لطف و اخلاق و دلداری و
تسلی کیا کرنا تا کہ دوست ہوجاوے اور دوست کی عزت اور حرمت کیا کرنا تا کہ دوستی سے نہ پھرے
**حکمت** حکیم بزرجمہر نے کہا ہی کہ چار چیز آنکھہ کی روشنی زیادہ کرتی ہین اول سبزہ دیکھنا
دوسرے آب روان دیکھنا تیسرے نشہ کی چیزین نہ کھانا نہ پینا چوتھے دوستون کا دیکھنا اور چار چیز سے
روشنی نظر کی کم ہوتی ہی اول کھانا کھانا زیادہ نمکین دوسرے گرم پانی اکثر سر پر ڈالنا تیسرے آفتاب
کیطرف دیکھنا چوتھے دشمنون کا منہ دیکھنا اور چار چیزین بدن کو فربہ کرتی ہین ایک پہننا
پوشاک صاف دوسرے سونا بستر نرم پر تیسرے سونگھنا خوشبویون کا چوتھے دور رہنا
غم ورنج سے اور چار چیزین بدن کو لاغر کرتی ہین ایک ہمیشہ کھانا گوشت قدید کا دوسری محنت
زیادہ کرنا بدن کی تیسرے ٹھہرا کرنا زیادہ حمام مین چوتھے سواری رکھنا گھوڑے بدذات پر
اور چار چیز دل کو قوت دیتی ہین ایک عقل کامل دوسرے اوستاد شفیق تیسرے یاران موافق
چوتھے اولاد صالح **نکتہ** جب تقدیر پہونچتی ہی عقل تبدیل ہوجاتی ہی جب طمع آتی ہی شرم دفع ہوجاتی ہی
جب حرص آتی ہی محبت جاتی رہتی ہی **نکتہ** جو شخص دس خصلت اختیار کرتے دنیا و دین مین
پسندیدہ ہی ایک خدا سے سچا رہی دوسرے اپنے نفس پر قہر کیا کری تیسرے خلائق کے
ساتھ انصاف رکھی چوتھے بزرگون کی خدمت کیا کری پانچوین چھوٹون پر شفقت رکھے چھٹے
درویشون سے ساتھ سخاوت ساتوین دوستون کے ساتھ صحبت آٹھوین دشمنونکے ساتھ
حلم وبردباری نوین جاہلونکے ساتھ خاموشی دسوین عالمونکے ساتھ تواضع **حکمت**
ایک شخص نے دعوی خدائی کا کیا اوسکو بادشاہ کے سامنے لے گئے بادشاہ نے غصہ سے
کہا کیا تو نے نہین سنا کہ فی الحال ایک شخص نے دعوی پیغمبری کا کیا تھا لے مینے اوسی سولی [illegible]

کہ تم نے خوب کیا مینے اوسکو نہین بھیجا تھا بادشاہ نے اس لطیفہ پر ہنس کر چھوڑ دیا نکتہ ایک شخص نے
ایک درویش سے کہا کہ آپ بڑے مرد ہین جو دنیا چھوڑے ہین درویش نے کہا کہ دنیا تو
چندروزہ ہے سب سے چھوٹ جاتی ہے مگر تم بڑے جوانمرد ہو کہ عقبیٰ چھوڑے ہو نادم ہو کر چلا گیا نکتہ
اتفاق ایسا چاہیے جیسا دونون ہاتھون مین ہے کہ ہر ایک ہمیشہ دوسرے کو طاہر کیا کرتا ہے اور
ایک دوسرے کی بیماری مین اوسکا کام کیا کرتا ہے نکتہ آدمی کی احمقی کا یہ بھی نشان ہے کہ اپنا
عیب نہ دیکھے دوسرون کا عیب تلاش کیا کرے نکتہ ایک بادشاہ کے روبرو بیٹا و غلام
حاضر تھا بادشاہ نے بیٹے سے پوچھا کہ تجھے کون بات پسند ہے اوسنے عرض کیا کہ غلام کا آزاد
کرنا اور آزاد کو بندگی مین لینا بادشاہ کو یہ بات پسند آئی غلام کو آزاد کر دیا اوسکا ثواب پایا اور
چند آزاد کو اخلاق سے غلام بنایا اونکے ساتھ نوازش کرنے کا ثواب ملا نکتہ روزی وہ بہتر ہے
کہ اپنی قوت بازو اور مشقت سے حاصل ہوئے نہ غیر کے احسان و منت سے نکتہ زہد کی اصول
تین چیز ہین اول ایک کوتاہ دیکھنا امید کا دوسرے حقیر جاننا اپنے اعمال نیک کا تیسرے نزدیک
جاننا اپنی موت کو نکتہ ایک خواجہ یعنی مالک نے اپنی لونڈی سے کہا کہ بچھونا بچھا دے کہ مین سوؤن
لونڈی نے پوچھا کہ اے خواجہ تیرا بھی کوئی خواجہ ہے یا نہین کہا کہ ہے پوچھا کہ وہ سوتا ہے یا نہین کہا کہ
وہ نہین سوتا لونڈی نے کہا کہ اے خواجہ شرم نہین آتی کہ تمھارا خواجہ نہین سوتا اور تم سوتے ہو
خواجہ آہ کر کے گر پڑا اور بعد چند ساعت بے ہوش مین آیا لونڈی کو آزاد کر دیا اور تمام عمر
نہ سویا جماعت کاملین سے ہو گیا نکتہ گدایان سائل کو لینے سے اچھا جاننا چاہیے کہ وہ محرک
سلسلۂ خیرات و منتج حسنات کے ہوتے ہین نکتہ جو شخص کھاوے اور کھلاوے اوس عابد سے
بہتر ہے کہ جمع کرے اور مر جاوے نکتہ ایک عالم کو حالت نزع ہوئی حاضرین نے چند بار کلمہ
پڑھانا چاہا وہ برابر سر انکار کا ہلاتے رہے بحکم خدا اوس حالت سے اونکو افاقہ ہو گیا لوگون نے
پوچھا کہ آپ نے کلمہ پڑھنے سے کیون انکار کیا فرمایا کہ مینے ہرگز تمھاری آواز نہین سنی
شدت تشنگی سے پریشان تھا شیطان لعین پیالہ آب سرد کا دکھلاتا تھا اور کہتا تھا کہ
کلمہ کا ایک جز یعنی لا الہ کہو تو یہ آب سرد حاضر ہے مین اوس سے انکار کرتا تھا نکتہ ایک درویش
کو مرنے کے وقت لوگون نے کلمہ طیب پڑھانا چاہا فرمایا کہ خاموش رہو شاید میری زبان لفظ

لا الہ شکر بجا لاوے تو آفت مین پڑون اسمین بدل حضور مین حاضر ہون زبان سے اقرار کر لی
مجھے اس وقت حاجت نہین ہے **نکتہ** ایک درویش نے فرمایا کہ اپنا ہی کام کام آویگا مہتر
ابراہیم علیہ السلام کا کون نقصان جو اونکا باپ آذر تھا و آذر کو کیا فائدہ جو اوسکا بیٹا
پیغمبر ہوا **نکتہ** جو شخص دنیا مین اپنا ہی بھلا ہی اوسکو قیامت مین کون بھلا ہی
**نکتہ** یار کو اچھا جاننا اسلام ہی اپنے تئین اچھا جاننا کفر تمام ہی **نکتہ** درویش کو دس خصلتین لازم
ہین ذکر شکر خدمت طاعت ایثار قناعت توحید توکل تسلیم تحمل تفصیل اوسکی یہ ہی **ذکر**
ہر لحظہ زبان و دل سے ذکر سبحانہ وتعالی اور اوسکے محبوب کا جاری رہنا اور کلام ظاہریہ مین
بھی اکثر اونھین کا تذکرہ کرنا **شکر** جو کیفیت ظاہری یا باطنی حاصل ہو اوسپر شکر دل و زبان سے
کیا کرنا **خدمت** ہر صغیر و کبیر جو صحبت مین آوے اوسکے روبرو کچھ ہدیہ پیش کرنا اور تذکرہ
امور دینی کا نرمی و لینت سے سنانا اور اگر کسی امر مین مدد چاہین ممنوعات شرعی سے نہو
تو اوسکی امداد کو خداوند تعالی سے دعا کرنا **طاعت** بندگی خداوند حقیقی مین مستعد رہنا
اوسکے احکام کو بخوشی و مستعدی بجا لانا اور منہیات سے کنارہ کش رہنا **ایثار** اشیای
دنیوی سے جو کچھ کہ میسر آجاوے اوسکو اپنے واسطے ذخیرہ نکرنا جس کسی کے لائق ہو اوسکو دیدینا
**قناعت** کہ کوئی کسی چیز کی حاجت شرعی ہو اور وہ میسر نہ آوے یا کم میسر آوے اوسپر راضی رہنا
**توحید** کسی حال مین کسیکو خدا کا شریک نجاننا اور کسی گفتگو مین کسیکو خدا کا شریک کرنا
معجزات پیغمبرون کو اور کرامات اولیاء کو اور انقلاب حالات کو سب اوسیکی طرف سے جاننا
**توکل** سب کامون مین خدا پر بھروسا رکھنا اپنی تدبیر پر تکیہ نہ کرنا **تسلیم** اپنے تئین اور اپنے
کامون کے تئین کلیۃً خدا کے حوالے سمجھنا اور خلاف مقصود واقع ہونے پر اصلا شکایت
زبان سے نہ کرنا اور دل مین خطرہ نارضامندی کا نہ لانا **تحمل** جو کوئی کسی قسم کا صدمہ پہونچے
یا ناگواری پیش آوے اوسکو برداشت کرنا طبیعت مین گرانی نہ لانا **نکتہ** ایک درویش اپنی
خانقاہ مین بیٹھے تھے لونڈی اندر سے خبر لائی کہ آپ کا بیٹا جو بیمار تھا مر گیا بلا تامل زبان سے
لفظ شکر کی آواز نکل آئی حاضرین نے پوچھا کہ یہ کون وقت شکر کا ہی فرمایا کہ مینے لڑکے کے
مرنے کا شکر نہین کیا الحمد للہ اس بات پر کیا کہ جب لڑکا پیدا ہونے کی خبر سنی کچھ دل کو خوشی نہ

جب مرنے کی خبر سنی کچھہ غم نہوا دونو حال مین کیفیت دل کی برابر رہی یہی مقام شکر کا ہی
نکتہ ایک بادشاہ کے بیٹا ہوا مگر گونگا تدبیرین کچھہ کام نہ آئین آخر کار واسطی شکار کے
صحرا مین بھیجا گیا کہ شاید کچھہ عجوبہ دیکھکر زبان کھولے سیر کرتا چلا جاتا تھا ایک جھاڑی مین ایک
چڑیا بولی بندوقچی نے آواز پر بندوق چلائی چڑیا شکار ہو گئی بندوقچی نے لا کر شاہزادہ کی
سامنی رکھی شاہزادہ نے فرمایا اگر یہ نہ بولتی تو کاہیکو جان جاتی بولنے مین بڑے فساد مین
یہ کہکر بدستور گونگا بن رہا بادشاہ نے اس بات کو سنکر نہایت خوشی کی کہ شاہزادہ وہی دراز
واصلی نیک نہاد ہی خدا نے مجھے یہان کی سلطنت دی میری بیٹے کو یہان اور وہان کی سلطنت دی
نکتہ ایک بخیل نے کہا سخی مین ہون کہ نہ آپ کھاتا ہون نہ دوسرے کو کھلاتا ہون
جسکے اجر کی امید رکھون سب چھوڑ کر مر جاؤنگا دوسرے کھائینگے اور بخیل وہ ہین کہ آپ
کھاتے ہین دوسرے کو دیتے ہین جس سے وہ بھی اپنے ساتھہ لے جاتے ہین نکتہ
چاہیے کہ محتاجون کو اپنے سے اچھا جانے کیونکہ وہ شبانہ روز خدا کا نام لیکر غیرون کو دعا دیکر
روٹی مانگتے ہین یہان کوئی مرتبہ خدا کا نام بھی زبان پر نہین آتا نکتہ ایک شخص نے بزور عمل
کسی اسم کے ایک دیو کو تابع کیا وہ سب کام بازلدی و خدمتگاری و سائیسی کا جلدی جلدی
کرنے لگا یہ بہت خوش ہوا کہ اسقدر سب کام بدون دینے تنخواہ کے ہونے لگے ایک روز دیو نے
کہا کہ ہر دم مجھی سے کام لیا کرو ورنہ تمکو مار ڈالونگا تب عامل عاقل نے یہ تدبیر معقول نکالی کہا کہ
ایک بانس لاؤ جس مین سو گانٹھین ہون فورًا لایا کہا کہ زمین پر نصب کرو جب نصب ہوا کہا کہ جب
اور کامون سے فرصت ہوا کرے گانٹھیان شمار کرتے نیچے سے اوپر جایا کرو اوپر سے نیچے آیا کرو عمر بھر
ایسا ہی التزام رکھا فقط عابدون کے پاس بھی تسبیح سو دانی کی واسطے مشغولی نفس کے اسی طور پر ہی
نکتہ دنیا کی رونق عقلمندونسے اور دین کی رونق پرہیزگارون سے ہوتی ہی نکتہ
ایک پارسا بیماری سخت مین مبتلا تھا اور شکر ہر دم کرتا تھا پوچھا کہ شکر کا کون مقام ہی کہا کہ
شکر یہ ہی کہ معصیت مین گرفتار نہین ہون مصیبت مین گرفتار ہون نکتہ درویش نے
خواب مین دیکھا بادشاہ کو بہشت مین اور عابد کو دوزخ مین پوچھا کہ سبب اس اختلاف مکان کا
کیا ہی ندا آئی کہ بادشاہ بسبب عدل اور ارادت درویشونکی بہشت مین گیا اور عابد بسبب قربت بادشاہان

اور طمع زر سے دو فرق ہین نکتہ ایک بادشاہ نے غلام عقلمند کو ایک تھیلی روپیہ کی دی کہ کسی زاہد کو دیوے غلام تمام رات پھرا صبح کو تھیلی بادشاہ کو آگے رکھی اور کہا کہ جو زاہد ہی وہ نہین لیتا جو لیتا ہی وہ زاہد نہین ہی نکتہ ایک درویش کی دو طالب تھی ایک سی راضی تھا دوسری سی بہت راضی تھا سبب اسکا پوچھا گیا کہا دیکھو ایک ایک کبوتر اور ایک ایک چھری دونو کو اس حکم سی دی کہ جہان سوای تمہاری اور کوئی نہ دیکھی ذبح کر لاؤ کم عقل ایک دیوار کی نیچی جا کی ذبح کر لایا عاقل کبوتر زندہ واپس لایا اور کہا کہ جہان جاتا تھا کبوتر کا ذبح کرنا خدا دیکھتا تھا نکتہ ایک درویش کی دو مرید تھی ایک سی زیادہ راضی تھا سبب پوچھا گیا کہا اسکی اطاعت کہا اطاعت دیکھین فرمایا دونو کو ایک ایک اونٹ کوٹھی پر چڑہا دو ایک نی تعلل کیا دوسرا جھٹ جا چڑہا کی اونٹ سی لپٹ گیا پوچھا کہ اونٹ تیرا اوٹھائیگا جو تو لپٹ گیا ہی کہا مجھی حکم ماننا چاہیی انجام ہو یا نہو نکتہ بازار مین اگر نقد نہ تیجاوی کچھہ جنس نہ پاوی صحبت نیکان مین اگر ارادت نیجاوی کچھہ فائدہ نپاوی نکتہ کسی نی عاقل سی پوچھا کہ دنیا مین کون چیز اچھی ہی جواب دیا کہ جو اپنی دل کو خوش آوی نکتہ ایک بادشاہ سوار جاتا تھا دو رسی دو عورتین دیکھین کہ دو دو دہی سبو پر لیی شہر کیطرف آتی ہین ایک عورت کی طرف اپنی دل کو راجع دوسری کیطرف جابر پایا امتحانًا نزدیک جا کر کہا تم شہر مین کیون جاتی ہو بادشاہ مرگیا جسپر اسکا دل رحیم تھا روتی روتی بیتاب ہو گئی ٹوکرا سر سی گر گیا دوسری نی ٹوکرا زمین پہ رکھہ کر خدا کا شکر کرنی لگی بادشاہ یہ تماشا دیکھکر چل دیا

شعر
دل ز دل رہیست درین گنبد سپہر
از سوی کینہ کینہ و از سوی مہر مہر

نکتہ ایک لڑکی نی شیرینی اپنی دوست ہم عمر کو دیدالی تھی بوڑہی باپ کی پوچھنی پر کہا کہ ایک بھوت نی مجھسی شیرینی چھین کر پانی کی مٹکی مین گھس گیا غصہ سی دوڑ کر مٹکی مین جھانکا تو اپنی صورت کا عکس دیکھہ کر یقین کیا کہ لڑکا سچ کہتا ہی اوسی سی کہنی لگا باین ریش سفید لڑکی کی مٹھائی چھین لی ادہر بھی تہوں سی جنبش نمودار ہوئی آواز تو نہین سنی سمجھا کہ مجھی گالیان دیتا ہی پھینکر ایک پتھر مارا مٹکا ٹوٹ گیا پانی بہ گیا لڑکا بھاگ گیا

شعر
عقل سی ہی بہتری دنیا و دین
عقل بی ہوتی ہین کار خوبستر یہن

نکتہ ایک شخص ایک شخص سی قرض طلب کرتا تھا اس عرصہ مین لوگون کو گاتی بجاتی خوشی کرتی دیکھکر پوچھا کہ یہ کیا ہی اونی جواب دیا کہ فلان امیر مرگیا ہی اسکا

جاتا ہی اسنے کہا کہ یہ کون مقام خوشی کا ہی ہمارے ملک مین جنازہ رو رو کے لیجاتے ہین
اوسنے کہا چلو مین تمکو قرض ندونگا تمہارے ملک مین خدا کی امانت دیتے روتے ہین تم
میرا قرض کب خوشی سے دوگے **نکتہ** ایک صاحبدل کے گھر چور گھسا کچھ نپایا خالی ہاتھ
پھرا جاتا تھا آپ جس کملی پر لیٹے تھے آگے بڑھکر چور کی راہ مین ڈالدی کہ اسکو اوٹھا لیوے
محروم نجاوے **نکتہ** عالمون کا قول ہی کہ خدا سے امید اور خوف ایسا رکھنا چاہیے کہ اگر ندا آوے
کہ مینے تمام عالم کو جہنمی کیا مگر ایک آدمی کو تو امید اوسکے فضل سے یہ رکھے کہ وہ غیر جہنمی مین ہون
اور اگر ندا آوے کہ تمام عالم کو مینے جنتی کیا مگر ایک آدمی کو تو اوسکے قہر سے یہ جانے کہ وہ غیر جنتی
مین ہون **نکتہ** ایک درویش خدارسیدہ رات اندھیاری مین بڑبڑاتا ہوا بالاخانہ شاہی
کے نیچے ہو نکلا بادشاہ نے کمند ڈالکر کھینچ لیا اور کہا بتلاؤ خدا کسطرح ملتا ہی کہا جیسا تو
مجھی ملا اگر مین مشقت کرتا تجھ تک نپہونچتا جب تونے چاہا کمند ڈالکر کھینچ لیا بادشاہ جواب
معقول سنکر راضی ہوگیا دنیا ہی ادبار دیا **ع** جب عزیز مرے ایام بھلے آوینگے
وصل کی گھات مجھے آپ ہی بتلاوینگے **نکتہ** واجب ہی کہ اپنے افعال پر خیال کرتا رہے
اور فعل ناقص پر توبہ کرتا جاوے یہ تصور کہ ابھی تو بہت گناہ ہونگے توبہ کرلینگے محض شیطان کا
دھوکا ہی شاید آیندہ گناہ کرنے تک زندگی نہو **نکتہ** ایک ابدال فرماتے ہین کہ مینے مچھلی خریدی
ہاتھ دھونیکو مٹی ہمسایہ کی دیوار سے لی اوس سے عفو کرانے کی نوبت نپہونچی چالیس برس سے
روتا ہون کہ بلا اجازت اوسکے مٹی کیون لی **نکتہ** ایک بزرگ نے لے غیر کی زمین کی خاک
سے خط اپنا خشک کرلیا تھا اس خیال سے کہ یہ تھوڑی بات ہی مالک کا کون نقصان ہی
غیب سے آواز آئی **ع** جو سمجھے ہو یہ خاک یعنی روز قیامت مین دیکھوگے اسکی سزا **نکتہ**
ایک مسلمان مالدار سفر نوکری سے گھر جاتا تھا اثنا راہ مین ایک گانون مین ایسا بیمار سخت
ہوا کہ امید زندگانی باقی نرہی چاہا کہ کسی مسلمان کے ہاتھ پر توبہ کرون کوئی مسلمان نہ ملا
سوای ایک ہیجڑے کے ہرچند اوسنے عذر کیا مگر بعض معذور نے اوسی کے ہاتھ پر توبہ کیا وہ اچھا
اچھا ہوگیا اوسی کی خدمت مین حاضر رہنے لگا نماز وغیرہ عقائد دین وشرائط پیری سیکھے
جانتا تھا مال اپنا اوسکی خدمت مین صرف کرتا رہا ہیجڑہ بھی اوسکی کیفیت دیکھکر افعال

ذمیمہ سے کنارہ او بطور احسنہ کا شاغل ہوگیا جب سب مال صرف ہوچکا مرید اپنے گھر سے
مال لانے کو چلا بغداد شریف ہوکر نکلا اوسی طرف سے جناب محبوب سبحانی شیخ عبد القادر
جیلانی تشریف لاتے تھے اونکو دیکھکر ایک دوکان مین چھپا حضرت نے قریب جاکر سبب
چھپنے کا پوچھا عرض کیا کہ مین ایک ہیجڑہ کا مرید ہون حضور کے جاہ وجلال کی شان دیکھکر
شاید اپنے پیر کی تحقیر دل مین لاتا اسواسطے حضور کا دیکھنا نہ چاہا آپ کو یہ وثوق عقیدت
جوش آیا پیر کو یعنی ہیجڑے کو بھی طلب فرمایا دونو کو معمور نعمت سے کردیا نکتہ ہر بندہ کے
دل مین ایک نقطہ سفید ہی جب گناہ کرتا ہی وہ سیاہ ہوجاتا ہی جب توبہ کرتا ہی وہ سفید
ہوجاتا ہی جب پھر گناہ کرتا ہی وہ سیاہ ہوجاتا ہی نکتہ دنیا طلب کرنا واسطے وسعت
معاش کے وجہ حلال سی شرعاً ممدوح ومستحسن ہی کہ جمع کرنے مال حلال سی اپنے تئین دوسیرو
سے بے نیاز کرے وذلت سے محفوظ رکھے اور مراتب دینیہ ادا کرے اور جو چیزین نفیس
اور لذیذ اللہ تعالی نے حلال کی ہین اونسے باز رہنا عین گمراہی ہی نکتہ ایک روز
ہارون رشید نے دیکھا کہ بہلول دانا لڑکون کے ساتھ کھیلتے تھے نزدیک جاکر کہا کہ کچھ
مجھے نصیحت کیجیے فرمایا کہ دیکھو جن محلون مین تم عیش وعشرت کرتے ہو اگلی سلاطین عیش
وعشرت کرتے تھے اب اونکو قبرون مین کیڑے مکوڑے کھاتے ہین نکتہ ایک بزرگ نی
فرمایا کہ اگر دنیا مثل طلا کے ہوتی اور عقبی مثل ٹھیکری کے تب بھی بسبب فانی ہونے دنیا کی
شخص عاقل عقبی اختیار کرتا چہ جای کہ دنیا خاک ہی وعقبی زر ہی نکتہ ایک بادشاہ کا
بیٹا سلطنت سی نفرت درویشی سے رغبت رکھتا تھا باپ نے شفقت سے باتین کرکی
کہا کہ تمکو ایک ملک کی سلطنت دیتا ہون تم صورت درویشی چھوڑدو وطریق شوکت
سلطانی اختیار کرو اوسنے کہا اگر ایسا کروگے تو بھاگ جاونگا بادشاہ نی کہا کہ اگر تم
بھاگ گئے تو مین کیا کرونگا عرض کیا کہ اگر ایک بیٹا بھاگ گیا تو دوسرے بیٹون سے
تمہاری دل جیسی سلطنت رہیگی لیکن اگر مجھسی خدا چھوٹ گیا تو دوسرا عوض نہ ملیگا
باپ خاموش ہوگیا نکتہ ایک لوہار بھٹی سے لوہا گرم بے دست پناہ کے ہاتھ سے
نکال کر گڑھا کرتا تھا اوس سی اوسکا سبب پوچھا گیا بیان کیا کہ قحط سالی مین ایک عورت

خوب صورت نے جو میرے ہمسایہ مین تھی گرسنگی اپنی اور اپنے لڑکون کی سے بیتاب ہو کر مجھسے
خوردنی طلب کی مین اوسکا حسن و جمال دیکھکر اوس سے زیادہ بے قرار ہو گیا بے شرم
ہو کر کہا کہ اگر تو مجھسے ملاقات کرے تو دونگا وہ بیزار ہو کر پلٹ گئی دو تین روز ایسا ہی
اتفاق ہوا آخر اوسنے کہا کہ اس شرط پر مین ملاقات کرونگی کہ سوای میرے تیرے
وہان کوئی نہو مین بہت خوش ہو کر ایک مکان محفوظ مین لے گیا جو ہین مینے ہاتھ بڑہانا
چاہا وہ او زرد ہو کر کہنے لگی کہ یہان تو خدا حاضر اور ناظر ہی کرام کاتبین میری تیری موجود
ہین ایسے مجمع مین اس بے شرمی کا اقرار مینے نہین کیا یہ سنتے ہی میری طبیعت سرد ہو گئی
مینے کہانے کی چیزین بقدر استعداد اپنے اوسکے روبرو کین اوسنے ہاتھ اوٹھاکر خدا سے
دعا کی یا اللہ جیسی اسنے تیرے خوف سے اپنی طبیعت کی آگ سرد کی ہی ایسی ہی آگ دنیا و
آخرت کی اسپر سرد فرما اوسوقت سے مجھکو آگ اور آگ کی گرم کی ہوئی چیز ہرگز گرم معلوم نہین
ہوتی نکتہ ایک جہاز تباہ ہوا اتفاقاً اوسمین سے ایک عورت ایک جزیرے مین تنہا
پہونچی ایک چور نے اوس سے صحبت کرنا چاہا عورت کے بدن مین لرزہ پڑ گیا چور نے پوچھا
کہ کیا سبب لرزہ کا ہی اوسنے کہا کہ تمام عمر میری عصمت مین نقصان نہین آیا خدا کے
خوف سے لرزہ ہی اوسنے کہا کہ تجکو ایک گناہ پر کہ جو میرے جبر اور ظلم سے ہوا چاہتا ہی
یہ خوف ہوا حیف مجھکو تمام عمر گناہ کیا ہی یہ کہکر بد اعمالی ترک کی اتفاقاً ایک روز دھوپ سخت
مین ایک راہب کے ساتھ ہمسفر تھا راہب نے کہا دعا کرو کہ بدلی کا سایہ ہو جاوے
اوسنے جواب دیا کہ میری دعا مین اثر نہین ہی راہب نے کہا مین دعا کرتا ہون
تم آمین کہو ایسا ہی کیا بدلی نمودار ہوئی دونو پر سایہ ڈالا جب جدا ہونے لگے یہ بدلی
چور کے ساتھ ہوئی راہب نے کہا کہ تمھاری آمین کا اثر تھا میری دعا کا یہ اثر نہ تھا
اوسنے کہا کہ ترک معصیت کا یہ اثر ہی نکتہ ایک گھسیارے نے محفل وعظ مین منجملہ برکت
بسم اللہ الرحمن الرحیم کے یہ بھی سنا کہ اگر بسم اللہ کہکر دریا مین گھس جاوے تو دریا
تھم جاوے بے کھٹکے والا پار ہو جاوے گھسیارہ ہر روز محصول عبور دیکر دریا کے پار گھاس
لینیکو آتا جاتا تھا اسنے اس بات کو خوب یاد کیا ہی کہکر گھاس لینیکو آنے جانے لگا

ایک روز واعظ کو بلا او نکے پیرون پر گرا اور کہا کہ آپ کی بدولت میری کوڑیان ہر روز بکتی
ہین اونھون نے تمام قصہ پوچھا دوسرے روز دریا کے کنارے تشریف لیجا کر بسم اللہ کہکر
لاٹھی دریا مین ڈالی کہ اگر پانی جم گیا ہو تو مین اوس پار چلا جاؤن ندا سنی کہ گھسیارے کا
عقیدہ کامل میرے قول وقدرت پر ہی تم میرے حلم کا امتحان لیتے ہو کیونکر دونون کی ساتھ
اثر برکت کا برابر ہوئے نکتہ ایک درویش نے راہ مین غلیظ آدمی کا پڑا دیکھا اوس سے
منہ پھیرا اور اپنا لباس بچایا خدا نے اوس غلیظ سے آواز نکالی کہ مین غلہ تھا لوگ میری
تعظیم کرتے تھے اور آنکھوں پر ملتے تھے تجھ ایسے کے پیٹ مین جانے سے اس ذلت فضولکو
پہونچا درویش کا دیدۂ عبرت مین کھل گیا اور حقیقت انسانی کو ذلیل جاننے لگا نکتہ
رابعۂ بصری کے گھر چار مہمان آکے ٹھہرے ایک سائل نے سوال کیا دو روٹیان جو موجود
تھین بی بی نے اوسکے حوالے کر دین مہمان متفکر ہوے کہ صرف دو روٹیان اسکے گھر مین تھین
وہ بھی دیدین ہمکو کیا کھلائیگی کچھ دیر کے بعد ایک شخص اٹھارہ روٹی لے آیا رابعہ نے کہا
کہ اسمین دو روٹی کم ہین یہ میرا حصہ نہین ہی لیجاؤ اس حرکت پر مہمان زیادہ تنگ ہوئے
تھوڑی دیر بعد ایک شخص بیس روٹی لایا تب لے لین مہمانون کے سامنے رکھین اونھون نے
آسودہ ہوکر کھایا اور رابعہ نے بھی کھایا مہمانون سے صبر نہ ہوسکا اسکا اسرار پوچھا بیان کیا
کہ دو روٹی مین نہ تم آسودہ ہوتے نہ مین کھا سکتی اسواسطے مینے تجارت کی کہ براہ خدا حوالہ کر دین
اور اوس سے نفع چاہا دہ چند نفع چاہیے تھا اٹھارہ روٹی پر کیونکر سکوت کرتی نکتہ
جب ملک محمد جائسی نے کتاب پدماوت جو سراپا تصوف ہی زبان بھاکھا تصنیف کی اور
اونکے فضائل اور برکات سلطان وقت کی سماعت مین پہونچے واسطے ملاقات کے
طلب کیا اونکی وجاہت ظاہر یہ دیکھکر تبسم ہوا ملک محمد نے فرمایا مٹیہ پہ ہنسیو کہ کمہرے
بادشاہ سنکر رو دیا اور جناب باری سے عفو تقصیر چاہا نکتہ منقول ہی کہ رابعۂ بصری کو
لڑکپن مین ایک طوائف نے بغرض اپنی پیشہ کے خرید کیا تھا جب سن عقل و ہوش آنے لگا
تب سے انکو آدمیون سے کنارہ کشی و حجرہ نشینی و عبادت کا شوق ہوا جب بالغہ ہوئین انکے
حسن و جمال کا شہرہ ہوا طوائف نے کہا کہ تمکو اپنی کشایش رزق کیواسطے [illegible]

تنہا تھا اوسکا یہ حال ہو کہ بسم اللہ نہ کہتی تھی جب تک کہ بسم اللہ نہ کہتی آپ یہ حال دیکھکر متحیر ہوئین تمام
شب اپنی عبادت گاہ مین مصروف عبادت بگریہ وزاری رہین صبح کو جب مصلی اوٹھایا ایک
اشرفی اوسکے نیچے نظر آئی اوٹھا کر طوائف کو دیدی دوسرے دن دو اشرفی ملین وہ بھی
طوائف کے ہاتھہ رکھین تب تو طوائف کو شبہ عظیم پیدا ہوا کہ شاید کسی مرد متمول سے اسکی
آشنائی ہوگئی ہے بھاگنے کا اندیشہ ہے اوس رات دروازہ حجرہ سے لگ کر لیٹی رہی تمام شب جاگتی
رہی کسی کے آنے جانے کا کچھہ نشان نہ ملا آپ نے صبح کو حجرہ کھولا تین اشرفی دین
اس اسرار الہی سے طوائف کے بدن مین رعشہ پڑ گیا آپ کو فوراً آزاد کیا آپ نے ساٹھ برس
کی عمر پائی نکتہ ایک درویش عبید اللہ احرار کے پاس آیا آپ نے نور باطن سے دریافت کیا
کہ میری مالداری پر اسکو طنز اور کراہت ہے آپ نے فرمایا کہ سونے کی میخ میری زمین پر گاڑی
ہے نہ دل پر اوسنے کہا کہ اگر یہ سچ ہے تو مکہ کو چلو آپ بے تکلف و بلا تامل چل نکلے فقیر صاحب
بھی ساتھہ ہوئے تھوڑی دور چلے تھے کہ فقیر نے کہا ٹھہرو مین اپنا جھولا بھول گیا ہون
لے آؤن آپ نے فرمایا کہ اسی فقیری پر دوسرے کے عیب دیکھتے ہو یہ کہکر آپ نے اوس سے
جدائی کی نکتہ سلطان وقت اپنی بیگم سے کہ وہ بھی ایک زن پارسا تھی محبت بدرجہ عشق
رکھتا تھا دونو ایک جا سوتے تھے بیگم کی آنکھہ کھلی تو بادشاہ کو اوس کوٹھری کیطرف سے آتے
دیکھا جہان ایک خادمہ خوش لقا سوتی تھی بیگم نے بادشاہ کو مرتکب زنا سمجھکر کہا کہ اے
جہنمی کہان گیا تھا بادشاہ نے کہا کہ اگر مین جہنمی ہون تو تم مجھپر حرام ہو شب بیقراری مین گذری
صبح کو بادشاہ نے سب علما کو ایک جا کر کے معاملہ شبینہ کی خبر دیکر پوچھا کہ مین جہنمی ہون
یا جنتی عرصہ دراز تک جملہ علما اوسکے جواب مین متحیر رہے حضرت امام ابو حنیفہ کہ کمسن تھے اوس
جلسہ مین تشریف لاکر پوچھا کہ تم لوگ کس جواب مین حیران ہو ایک فاضل نے سوال بتلاکر
کہا کہ تم لڑکے ہو تمکو کیا مطلب آپ نے فرمایا کہ اگر بادشاہ مجھسے پوچھے تو جواب دیدون
بادشاہ نے طلب کر کے پوچھا آپ نے فرمایا کہ سائل کا درجہ کمتر ہو مفتی سے اگر مین تخت کے
اوپر ہون اور تم نیچے ہو تب جواب دونگا بادشاہ نے ایسا ہی کیا آپ نے سوال سنکر
پوچھا کہ تمکو قدرت اور موقع زنا کا حاصل تھا یا نہین کہا تھا پوچھا کہ کیا یا نہین کہا نہین پوچھا

کہ تم بخوف خدا اس حرکت سے باز رہو یا دوسرے کسی خیالات سے کہا ہو فرمایا کہ تم جنتی ہوا اور بیگم تم پر حرام نہیں ہو یہ فرما کر تخت سلطانی خالی کر دیا شادیانی ہونے لگے علمانے پورش کی کہ تمنے ایسا حکم قطعی کیونکر دیدیا آپ نے فرمایا کہ مین کون ہون خدا نے خود ہی قرآن مین حکم کر دیا ہی قوله تعالی وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَاْوٰى نکتہ حضرت موسی علیہ السلام نے ایک مرد کو بسایہ عرش معلی دیکھکر حضرت صمدیت سے پوچھا کہ یہ رتبہ اسکو کیونکر ملا ندا آئی کہ حسد نہین کیا فقط ترقی نعمت اپنی چاہنا ساتھ زوال نعمت دوسرے کے حسد ہی اور ترقی اپنی نعمت کی بلا زوال نعمت غیری غبطہ ہی اور یہ جائز ہی نکتہ بہلول دانا سے سلطان وقت نے کہا کہ تم ہمارے یہان آیا کرو ہم تمھارے واسطے خزانہ سے خرچ مقرر کر دین کہ تم ضروریات سے مطمئن رہو فرمایا کہ تم نہین جانتے کہ مجھے کون حاجت ہی اور کسوقت ہی اور کسقدر ہی خدا میرا جو متکفل میری حاجات کا ہی یہ تینون بات جانتا ہی پھر مین اوسے چھوڑ کر تمھارے پاس کیون آؤن اور جب تم میرا قصور دیکھو گے کفالت بند کر دو گے خدا تعالی میرے قصور دیکھتا ہی روزی بند نہین کرتا نکتہ ایک عابد چند فاقو نسے دل تنگ ہوا عورت نے کہا گدائی کرلاؤ اگرچہ آبرو جاوے گی مگر جان بچیگی کہا شرم آتی ہی کہ گدائی کرون کہا کہ منہ کپڑے سے ڈھانپ لینا کوئی نہ پہچانے گا ایک راہ پر جا بیٹھا اتفاقًا ایک چور کی تلاش ہو رہی تھی جو دینار کسی بے کے نے بھاگا تھا اور اوس راہ سے کو توال شہر کا گذر ہوا اوسکو منہ ڈھانپ کر سوال کرتے سے جانا کہ وہی چور ہے اسمین مکر سے اپنا منہ چھپایا ہی جو ہین عابد نے ہاتھ سوال کا بڑھایا کو توال نے تلوار سے ماری ہاتھ گر پڑا کو توال چل دیا عابد اپنا ہاتھ لیکر گھر گیا عورت نے پوچھا یہ کیا ہی عابد نے کہا یہ وہی ہاتھ ہی جو غیر خدا کے سامنے دراز ہوا نکتہ ایک بادشاہ نے ایک درویش سے کہا کہ ہمارے پاس آیا کرو اوسنے کہا کہ اسمین دو فساد ہین اگر تمنے مجھسے التفات کیا تو تمھارے مقرب میری حسد کرینگے اور اگر تمنے کم التفاتی میری ساتھ کی اوس سے مین دل تنگ ہوا کرونگا بادشاہ نے کہا کہ مجھسے اپنی حاجت چاہو کہ اوسنے کہا کہ یہانی

حاجت اوس سے چاہتا ہون کہ وہ تمھاری بھی حاجت روا کیا کرتا ہی یہ سنکر بادشاہ
رو دیا جب فقیر سے جدا ہوا اوسکے پاس کچھہ نقد وجنس بھیجا فقیر نے واپس کیا اور کہلا
بھیجا کہ اس مال کا تمھاری پاس رہنا مجھکو پسند نہین ہی اپنے پاس کیون رکھون حکمت
ایک درویش تنگ حال نے ایک تونگر سے سوال کیا اوسنے کہا کہ مین اندہون کو دیتا
ہون تو اندہا نہین ہی درویش نے کہا کہ مین حقیقی اندہا ہون کہ خدا کی درگاہ چھوڑکر تجھسی
طلب کرنے آیا ہون یہ کہکر پلٹا پھر ہرچند تونگر نے دینا چاہا ہرگز نہ لیا نکتہ مضمون حدیث
نبوی کا ہی کہ اگر سائل بورائیان سوال کی جانین تو کبھی کسی سے کچھہ طلب نکرین اور
اگر دینے کی بھلائیان لوگ جانین تو کبھی کسیکو محروم نہ پھیرین نکتہ حق سبحانہ تعالی
کی محبت حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ ہزارہا دلائل عقلی وبدیہی سے ثابت ہی
ویسا ہی لفظ احد اور احمد مین ایسا اتحاد ہی کہ ایک نام دوسرے نام سے نکلتا ہی یعنی احد کے
عدد تیرہ ہین اوسکو چار مین ضرب دینے سے باون عدد ہوتے ہین اس مین سے ایک عدد کم
کرنے سے اکاون رہتے ہین اکاون کو چار مین ضرب دینے سے دوسو چار ہوتے ہین اسکو
آٹھہ پر تقسیم کرنے سے چار عدد رہتے ہین اوس چار کو تیرہ مین ضرب دینے سے باون ہوتی
ہین ایک عدد اوسپر بڑہانے سے ترپن عدد ہوتے ہین وہی عدد لفظ احمد کے ہین
اور احمد کے عدد ۵۳ کو چار مین ضرب دینے سے ۲۱۲ ہوتے ہین ایک عدد کم کرنے سے
۲۱۱ عدد رہتے ہین اوسکو چار مین ضرب دینے سے ۸۴۴ عدد ہوتے ہین اوسکو ۸ پر
تقسیم کرنے سے چار عدد ۴ باقی رہتے ہین اوسکو ۳ مین ضرب دینے سے ۱۲ ہوتے ہین
اور ایک عدد بڑہانے سے ۱۳ ہو جاتے ہین کہ وہی لفظ احد کے عدد ہین نکتہ
سب نامون سے نام خدا اور رسول خدا کا بہ لفظ احد اور احمد نکلتا ہی مثلاً لفظ جنت کی
عدد بوجہ نون مشدد ہونے کے ۵۰۳ ہین چار مین ضرب کرنے سے ۲۰۱۲ ہوتے ہین
اس مین ایک عدد کم کرنے سے ۲۰۱۱ رہتے ہین پھر چار مین ضرب کرنے سے ۸۰۴۴ ہوتے ہین
آٹھہ پر تقسیم کرنے سے ۴ عدد باقی رہتے ہین اگر تین مین ضرب دیکے ایک عدد بڑہا دین
تو ۱۳ عدد احد کے آتے ہین اور اگر ۱۳ مین ضرب دیکے ایک عدد بڑہا دی تو ۵۳ عدد احمد کی

آتے ہین اور علی کے عدد ۱۱۰ مین چار مین ضرب گہٹانے سے ۴۴۰ ہوی ا[illegible]
۴۳۹ رہتے ہین اسکو چار مین ضرب کرنے سی ۱۷۵۶ ہوی اسکو آٹھہ بر[illegible]
چار عدد ۹ باقی رہتے ہین چار کو تین مین ضرب دینے اور ایک بڑہانے سے ۱۳ عدد احد کے
ہوتے ہین اور چار کو ۱۳ مین ضرب دینے اور ایک بڑہانے سے ۵۳ عدد احمد کے نکلتے ہین
**نکتہ** ایک درویش جب مسجد جاتے تھے ایک کنجڑن کہا کرتی تھی کہ میان تمہاری
داڑہی اچھی یا میری بدھیا کی پونچھ وہ کبھی جواب ندیتے جب انتقال فرمایا جنازہ اوسی
راہ سے نکلا اوس کنجڑن نے کہا کہ میان مرہی گئے مگر میری بات کا جواب ندیا لاش
سے آواز آئی کہ بی بی اوسی دن کے خوف سے جواب ندیتا تھا آج اللہ تعالی کی عنایت سے
میری داڑھی اچھی ہے تیری بدھیا کی دم سے **نکتہ** حضرت موسی علیہ السلام کو حکم ہوا کہ فلان
پہاڑ کے غار مین ایک مجروح کو دیکھو جب تشریف لے گئے تو ایک اندھا ضعیف زخمون سے
چور نظر آیا انکے پہونچتے کہنے لگا کہ ای موسی اوس جبروت کی طرف سے کچھہ نہ کہنا آپ کو
حیرت ہوئی کہ اندھے نے مجھے کیونکر پہچانا اور نام لیا پھر آپ نے حال پوچھا تو بیان کیا
کہ اوسکے حکم سے مینے اپنے تئین پہاڑ کی چوٹی سے اس غار مین گرادیا اب مین کہتا ہون
کہ مجھے ایسا فربہ و تناور کردے کہ جملہ دوزخون مین سوای میرے کسی دوسری کی گنجایش
نرہے تو نہین مانتا **نکتہ** مہتر سلیمان علیہ السلام کی مجلس مین ملک الموت تشریف لای سوای آپکی
اور کون پہچانتا جب اوٹھ گئے ایک جوان نے عرض کیا کہ مجکو اس شخص کی دیکھنے سے
ایسا خوف ہوا ہی کہ کسی طرح میرے دل کو آرام نہین ہوتا مجھے بہت دور کسی جزیرہ دریای
شور مین پہونچوا دیجیے آپ نے ایک دیو کو حکم کیا اوسنے فوراً پہونچا دیا جب دوسرے
روز ملک الموت تشریف لائی تب آپ نے پوچھا کہ کل تم متحیر کیون نظر آتے تھے فرمایا کہ
وہ جوان جو حاضر مجلس تھا اوسکی جان قبض کرنے کو فلانے جزیرے مین جو یہان سے بہت دور
ہے کل ہی حکم تھا پوچھا کہ پھر کیا ہوا فرمایا کہ جب مین وہان پہونچا اوسکو وہین پایا اور جان
اوسکی قبض کی **نکتہ** ایک درویش کامل طریقہ ملامتیہ رکھتے تھے سلطان وقت
اور عمائد روزگار بلکہ جمیع صغار و کبار کو اونسے عقیدت صادق تھی مگر بادشاہ بیگم کو

مطلقہ خلاف تھا ایک روز براہ نادانی دیکھنا ٹوکرے کے امتحاناً حضور مین گئی اور کلمات تزدیر شروع کیے اور بار بار کہتی تھی کہ میری طرف دیکھیے فقیر کی آنکھیں نیچی تھیں جب بہت اصرار کیا فرمایا کہ تو نہین مانتی تو دیکھتا ہون ایک نظر دیکھلیا مجذوب کامل ہوگئی پھر تمام عمر عیش و عشرت سلطنت سے علاقہ نکیا ؎ آنانکہ چشم خویش بصد حیلہ وا کنند خر را ولی کنند و مگس را ہما کنند نکتہ طریقۂ ملامتیہ یہ نہین ہے کہ فقیر روزہ نماز ترک کردیوے رنڈیون کی گود مین پڑا رہے شراب اور گانجہ اور بھانگ پیا کرے اس واسطے کہ مجھے آدمی برا جانین اور مجھسے کنارہ کرین معاذ اللہ من ذلک جب تک آدمی اپنے ہوش و حواس مین رہے ہرگز تعمیل اوامر و نواہی خالق تعالی سے معاف نہین ہے حیف اونکی فہمید پر کہ شیوۂ لعنتیہ کو طریقۂ ملامتیہ سمجھتے ہین طریقۂ ملامتیہ یہ ہے کہ دل سے درویش کامل رہے اپنے تئین کبھی حضوری سے غائب نہ کرے کپڑے برے بھلے پہنا کرے جو شرعاً جائز و طاہر ہون اور کھانا وجہ حلال سے کھایا کرے لطیف و لذیذ کی خواہش نرکھے اور تحصیل معاش کرے پیشۂ ذلیل سے جو شرعاً جائز ہو مثل کشتکاری یا تجارت جوتہ وغیرہ کی اور اپنے اہل و عیال کا خبرگیران رہے جس مین لوگ کہین کہ یہ تو بڑا ایکا دنیا دار ہے اس مین درویشی کہان اور کمال کیسا نکتہ ایک صاحب ان بادشاہ کے دربار مین عمدہ روزگار تھے ترک نوکری اور اظہار درویشی کرنا چاہا امیر و وزیر مانع ہوے کسی کی ممانعت اثر نہ کی اونھون نے راہ درویشی کی لی ایک روز بادشاہ اونکے دیکھنے کو گیا سامان ذلیل دیکھکر بنظر تحقیر کہا کہ تب کیسے تھے اب کیسے ہو جواب دیا کہ تب مین آپ کے دروازے پر تھا اب آپ میرے دروازے پر ہین بادشاہ کا چہرہ فق ہوگیا منہ سے بات نہ نکلی ؎ ہیبت حق ست ہیبت خلق نیست ہیبت این مرد صاحب دلق نیست نکتہ منقول ہے کہ جب ابراہیم ادہم نے ترک سلطنت کی ایک تکیہ اور ایک کٹورہ لیکر صحرا کو چلے اس خیال سے کہ بدون اسکے گزارہ نہوگا راہ مین دیکھا کہ ایک شخص پانی کے کنارے دونو ہاتھ سے پانی اوٹھا اوٹھا پیتا ہے کٹورہ راہ خدا مین دیدیا آگے چلے تو ایک شخص کو دیکھا کہ اپنا ہاتھ سر کے نیچے رکھے

سوتا ہی تکیہ بھی ڈھونڈ الا اور خدا کا شکر کیا کہ دو تو چیزین میری ہی جسم مین موجود کی
ہین نکتہ مولانا محمد فخر الدین دہلوی کے خلیفہ اجل شاہ نیاز احمد بریلوی تھے اونکے
خلیفہ لاثانی مولوی محمد عبید الصمد بدخشانی تھی جنسے راقم کو اتفاق بیعت ہوا حضرات موصوفین
مین ایسی مناسبت و موافقت حقیقی تھی کہ مرنے پر شمار سال وفات تینون حضرات کا بھی
ایک ہی آیت قرآن مجید مین ملا اور طرفہ یہ کہ مرتبہ سوم مین آیت پوری ہو گئی اول الذکر
اَوْلِیَاءُ اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَاھُمْ یَحْزَنُوْنَ سنہ ۱۲۰۰ھ اوسط الذکران
اَوْلِیَاءَ اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَاھُمْ یَحْزَنُوْنَ سنہ ۱۲۵۰ھ آخر الذکر اَلَا اِنَّ اَوْلِیَاءَ
اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَاھُمْ یَحْزَنُوْنَ سنہ ۱۲۹۰ ہجری نکتہ اَلصُّوْفِیُّ لَا مَذْھَبَ لَہٗ
بعض کج فہم اسکے معنی یہ کہتے ہین کہ صوفی لامذہب ہی عیاذاً باللہ معنی صحیح یہ ہین کہ
صوفی کا مذہب لا ہی یعنی عدم حاصل مطلب یہ ہوا کہ سوای خدا کے معدوم جاننا ہی مذہب
صوفی کا ہی نکتہ ایک وقت مولانا محمد فخر الدین کے جلسہ مین مریدان و معتقدان بیٹھے تھی
ایک زن فاحشہ باغوای حاسدان کے آئی روپیہ ناقص روبرو ڈالدیا او کہا کہ کل کی بات
آپ نے مجھے روپیہ ناقص دیا ہی بدل دیجیے تا کہ حاضرین و سامعین آپسے بدظن ہون سبحان اللہ
حضرت کے مزاج کو ذرہ بھی تغیر نہ ہوا اچھا روپیہ اوسکی طرف پھینک کر فرمایا کہ یہ کھرا لو عجب
قدرت حق نمایان ہوئی کہ وہ عورت قابل فعل شنیعہ نرہی تمام عمر یہی کہا کی کہ یہ کھرا لو نکتہ
مرزا مظہر جان جانان کو ایک بے ایمان نے زخم تلوار کا پہونچایا ہرچند لوگون نے اوسکا
پتہ پوچھا سوطی کہ انتقام کرین آپ نے اس خیال سے کہ میرے بتلانے مین نفسانیت
کا شبہ ہو کر مجرد انتقام شرعی نہ رہیگا ہرگز نہ بتلایا اور یہ فرمایا سے قتل کی لذت کا کس
منہ سے ادا ہو شکر ہو حشر تک احسان قاتل کا مری گردن پہ ہی نکتہ اگر مرشد کامل نے
ہاتھ مضبوط پکڑا او طالب صادق نے اوسکے دل مین جگہ پائی تو یہ بھی طریقہ نجات ہی سے
رونہ لیجئے زن دیت مین جا کی پگڑی باندھ جیسے لوہا ناو سنگ تیرت ہی جل باندھ نکتہ
گر طبیعت راہ حق سے ہٹی ہی اور عبادت جو کرنا چاہیے نہ کی فسق و فجور مین مبتلا ہا
اسکو تعلیم و تلقین سے کچھ فائدہ نہین سے جت پھٹ رہوا نہیں کیو چلو نہ سمجھانے کوی جیسی نسی

دوده کی متھی نہ ماکھن ہوئی نکتہ اگر پیر یکسار کامل ہی اور مرید کو تقرب واقعی حاصل ہی تو
گرانی گناہون کی زائل ہوتے ہلکے کی سنگت مین گردہلک ہوجا ہی جیسے لوہ جہاج کا پانی
پر ا وترا ہی نکتہ بہت بازی اختیار کرنا مجردی سے دور رہنا خوب ہی چوب شطرنج نام زد کھا
دیکھا چاہیے فرزین شاہ نہو سکے کت ٹہیری ہی تاثیر + اپنی سودھی چال سی پیادہ ہوتے وزیر
نکتہ لازم ہی کہ ہمیشہ خدا ورسول کی خوشنودی مین مصروف رہے کسی دوسری کی خوشی اور ناخوشی پر
نظر نکرے کاکاہو کی ان کرپا کاکاہو کی سونہہ + تو ہکو سودھی چاہیے سیدا بت کی بوجھ
نکتہ کم مایہ آدمی سے خواہ دنیا دار ہو یا دیندار بڑے کام کی امید رکھنا نہین چاہیے
دیکھو او چھے نین سے ہوت نہ بڑے کام + منڈہت نگارا نا نے سوجہا کا چام نکتہ
ایک سلطان اپنی بیگم خاص سے ناخوش ہوا اوسکی مجلس مین جانا ترک کیا جب بیگم سے
کچھ نبنا خادمہ کو ایک فقیر کے پاس بھیجا اوسنے تعویذ دیا کہ تکیہ مین رکھکر بیگم اپنی سر تلے
رکھین بادشاہ کو یہ خبر خفیہ ملی زبردستی سے تعویذ طلب کرلینا بیحرمتی دیکھا رات کو بیگم کے
پلنگ پر جا لیٹا سونے کا بہانہ کیا بیگم فقیر کی عقیدت مین خوشی سے سوگئی بادشاہ نے
تکیہ سی تعویذ نکال کر دیکھا یہ لکھا پایا ٹونا ٹونکا ٹامر ابھول کرومت کوی + سائین کی سیوا
کرو آپو ہی بس مان ہو ہی + بادشاہ اپنے خلاف مرضی اوسکا مضمون نہ دیکھکر دونوسے
نہایت رضامند ہوا ناخوشی جاتی رہی فقط ٹونا الفاظ چند مین ٹونکا اشیای چند مین ٹامر
افعال چند ہین کہ انہین تینون کے ذریعہ سے فسون کیا جاتا ہی نکتہ شیخ فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ
کو باوجود ترک دنیا اور اختیار فقر کے لذت درویشی حاصل نہین ہوتی تھی قطب زمانہ نے
ارشاد فرمایا کہ فلانے رہگذر پر لوگون کو حقہ پلایا کرو مگر طبیعت پر غصہ نہ لانا ایسا ہی کیا کرتے
تھے کہ ایک روز ایک مستانہ وار تشریف لائے حقہ طلب کیا شیخ نے حاضر کیا آپ نے
چلم پھینک دی کہ ناقص لایا ہی ایسا ہی پانچ چند بار کیا تب شیخ کو غصہ آگیا حقہ کو پھینک کر
کہا کہ مین اچھا لاتا ہون آپ ہر بار اوسکو ناقص کہتے ہین مستانہ چلا گیا جب قطب صاحب
کی خدمت مین شیخ پہونچے آپ نے فرمایا کہ وقت ہی پہ غصہ آگیا جاؤ وہین پانی پلایا
کرو شیخ ویسا ہی کرنے لگے ایک روز ایک مست آیا پانی طلب کیا آپ نے مشکیزہ

کندھے سے لگایا پانی کہو ویو پیش کیا مست نے لیکر پھینک دیا کہ ناقص ہی آپ کی
پھر پھینک دیا جب پانچ چار بار ایسا ہی کیا تب شیخ نے عرض کیا کہ ایک بار غلطی کرتا
ہون اگر ہزار مرتبہ پھینک دیجیے گا تب بھی اف نکرون گا مست نے چھاتی سے
لگا لیا نعمت سے معمور کر دیا فرمایا کہ بیعت ظاہری بھی ضرور ہی اور چلا گیا فقط کہا جاتا ہے
کہ حضرت علیہ السلام تھے نکتہ ایک بزرگ عاقبت بین نے فرمایا سکندر آیا جہان
نا تہا جو تا لب گور صدا یہ کان مین پہونچی زمین تربت سے بس اب نہ کیجیے گا مو
زمین سے پیمایش مساحت ہو گی یہان پر جریب قامت سے نکتہ ایک آدمی
شیر کے حملہ سے بھاگ کر ایک درخت پر چڑھ گیا اوسپر ایک زبردست لنگور بھی بیٹھا
تھا شیر نے درخت کے نیچے پہونچکر لنگور سے کہا کہ آدمی میرا تیرا دونون کا دشمن ہے
اسکو نیچے پھینک دے کھا کر چلا جاؤن لنگور نے ویسا نکیا شیر خاموش رہا جب
لنگور غافل ہوا شیر نے آہستہ آدمی سے کہا کہ لنگور کو پھینک دے کھا کر چلا جاؤن آدمی
نے ویسا ہی کیا شیر نے لنگور کو دبا لیا مگر کہان آدمی کا گوشت مصفی کہان لنگور کا
گوشت خراب شیر نے چاہا کہ اگر اب بھی آدمی ہاتھ آجاتے تو خوب ہی شیر لنگور سے کہا
کہ تو نے آدمی کی دشمنی اپنے ساتھہ دیکھ لی اگر اب بھی تو اوسے پھینک دے تو مین تجھے چھوڑ دون
اوسنے قبول کر لیا شیر نے چھوڑ دیا لنگور درخت پر جا بیٹھا شیر نے کہا کہ اپنا وعدہ پورا کر
اوسنے جواب دیا کہ آپ ایسے زبردست کے پنجہ سے کبھی کوئی نہ چھوٹا ہوگا مگر مین جو با وصف
قابو اور اختیار کے بدی نکی اوسی کے نتیجہ نیک سے چھوٹ آیا اب مجھسے کیونکر بدی ہو سکتی ہے
شیر مایوس ہو کر چلا گیا نکتہ ایک شہر کے قاضی مرتاض اور دیندار اور کار براری خلائق
مین مشہور تھے ایک تاجر جسکا جہاز لاکھہ روپیہ مالیت کا ڈوب گیا تھا قاضی صاحب کی
خدمت مین پہونچا عرض کیا کہ اگر آپ کی دعا سے میرا جہاز اور اسباب نکل آوے چہارم مال
آپ کی نذر کرون گا قاضی صاحب نے فرمایا معلوم ہوا کہ تمھارے ملک مین قاضی رشوت
خور ہین باران بے وقت برستا ہوگا زراعت خراب ہوتی ہو گی خلق اللہ خوشحال نرہتی ہو گی
ایک چھکڑی پر چند لکیر کھینچ کر دے دی کہ جہان جہاز ڈوبا ہو ڈال دینا اور سمندر سے آواز

میرا سلام کہدینا مگر مال پانے پر یہاں تشریف پھر نہ لانا کہ آپ کی خوبی بد یہان بھی اثر
کرے تاجر نے ویسا ہی کیا جہاز نکل آیا سب مال بجنسہ ہاتھہ لگا مگر قاضی صاحب سے
پھر ملاقات نہونے کا افسوس تمام عمر رہا نکتہ ۵ احد بو دیک الف وہ دو لام
از ہی و دو لام جو محمد را نام + وز بینہ الف علی را بطلب + عاجز شدہ در کنہ کمالش او ہام قاعدہ
زبرینہ یہ ہی کہ حرف مکتوبی کو حرف ملفوظی کر کے لکھیں اور اوسمین سی حرف مکتوبی خارج کر کے باقی
حروف کے اعداد نکالین اس طور پر لام لام ہی ل ل ہ کو خارج رکھا ۹۲ عدد ہوے
اسی قدر عدد لفظ محمد کی ہین الف ب ۱۱۰ اسی قدر عدد لفظ علی کے ہین نکتہ ایک شخص نے اس
ارادہ پر کہ شاہ جی سے علم تسخیر و تدبیر اکسیر حاصل کرنا چاہیے بہت دنون شاہ صاحب کی
خدمت کی ایک روز شاہ صاحب نے پوچھا کہ تمنے بہت خدمت کی کچھہ اپنا مطلب کہا
اوسنے بہ لجاجت تمام درخواست کی کہ آپ دو نو بات کی تدبیر مجھے بتلا دیوین آیندہ میری قسمت
ہی شاہ صاحب نے ایک پرچہ پر لکھدیا ۵ اخلاق جگ مین کرنا تسخیر ہے تو یہ ہی + خاک
اپنے دل کو کرنا اکسیر تو یہ ہے + سب کام اپنے کرنا تقدیر کے حوالے + نزدیک عارفونکی
تدبیر ہی تو یہ ہے + طالب خام خیال پختہ کار ہوگیا نکتہ ایک شخص نیکو خصال زاہد باکمال کی
زوجہ بیمار شدید نے رات کو شوربا کی خواہش کی اوسوقت کوئی سامان ہوتا ممکن نہین
تھا ایک مسلمان ہمسایہ کی گھر سی بوی شوربا آتی تھی آپ نے بخاطر رنجور جا کر طلب کیا اوسنے کہا
کہ یہ شوربا آپ پر حرام ہی مجھے آج حلال ہی آپ خاموش پلٹ آئی کہ اگر اسوقت کچھہ اعانت
کرتا ہون تو اوسکو پھر فاقہ رہیگا صباح چند دینار جو آپ نے بارادہ خرچ سفر حج کے رکھی تھی
لیجا کر اوسکے حوالے کر دیے بعد ایام حج کے ایک بزرگ تشریف لائے اور فرمایا کہ مین
حج سے پلٹا تھا ایک درخت کے نیچے سایہ مین بیٹھا ایک بزرگ شکل اوس درخت سی
اوترے دوسرے بزرگ دوسرے درخت سے ایک نے دوسرے سے پوچھا کہ کہو کسکا حج
اس دفعہ قبول ہوا اوسنے دو تین نامون کے ساتھہ آپ کا نام لیا کہ اوسکا حج بدون آنے
کے مقبول ہو گیا تب اوس سی آپ کا پتہ و نشان پوچھا اب مین اوسی پتہ پر آپ کی اشتیاق
ملاقات مین آیا ہون آپ نے اونکا نام پوچھا شیخ دانیال بتایا اوٹھکر نماز شکر لنہ کی پڑھی

کہ مجھی وہی تمنا تھین ایک حج دوسرے آپ سے بیعت سو خدا نے دونو میسر کردین نکتہ
ایک بادشاہ سے شکایت ہوئی کہ آخون صاحب شاہزادہ کو بدل تعلیم نہین فرماتے
اور وزیرزادہ کی تعلیم اچھی کرتے ہین بادشاہ خود مدرسہ مین تشریف لے گئے آخون
صاحب سے شکایت کی اوسنے کہا آپ تشریف رکھین دونون لڑکونکو اوس مکان سے علیحدہ
کردیا اور ایک تختہ کاغذ کا وزیرزادہ کے فرش نشستگاہ کے نیچے رکھوا دیا اور ایک تختہ
لکڑی کا شاہزادہ کے فرش نشستگاہ کے نیچے رکھواکر دونوکو بولاکر کہا کہ اپنی اپنی جگہہ
بیٹھکر پڑھو وزیرزادہ نیچے اوپر دیکھتا تھا اور پھر کتاب دیکھتا آخون صاحب نے پوچھا کہ تو نیچے
اوپر کیا دیکھتا ہی عرض کیا کہ جب سی اس مرتبہ آ کے بیٹھا ہون بقدر دبلندیت ایک کاغذکے
جوف مکان کا کم ہو گیا ہی دریافت نہین ہوتا کہ چھت نیچی ہو گئی یا زمین بلند ہو گئی اور شاہزادہ
اوس بلندی پر متنبہ نہوا آخون نے بادشاہ سے عرض کیا کہ مین دونونکو بدل پڑہاتا ہون
مگر ظہور استعداد قدر اونکی عقل کے ہوتا ہی بادشاہ سکوت کرکے چلا گیا نکتہ عرب مین ایک
شخص توانا سالار قافلہ رہزنون کا تھا قافلہ تاجرون کا لوٹ کر تھوڑے فاصلہ پر انتظام
مال مغرور تہکرنے لگا ایک تاجر قرآن شریف پڑہنے مین مصروف تھا آیات قرآن مجید کی
جس مین افعال ذمیمہ کا وعید ہی سالار قافلہ کے کان مین پہونچین فوراً خوف خدا آیا اور توبہ
کی اور تاجر سے کہا کہ تیرا اسباب شتاب پڑا ہی اوٹھا لینا یہ کہکر چلے گئے اور لوگونکا مال جو لوٹا تھا
واپس کرنا اور قصور معاف کرانا شروع کیا سب مال خانگی اوسکا صرف ہو گیا ایک شخص
خلاف مذہب کے چہہ سو دینار کہ لوٹے تھے دینا باقی رہا اوسکے پاس حاضر ہو کر کہا کہ چہہ سو
دینار تیرے نے لوٹے تھے اب مین مفلس ہون دینے قابل نہین مجھسی کچھہ مدت تک غلامی کرالو
دینارین اپنی عفو کرو اوسنے انکار کیا جب سالار کی افتادگی زیادہ دیکھی کہا چہہ سو ٹھیکری
تھیلی مین بھرکے مجھسے کہدو کہ اپنی دینارین لو مین اس حیلے سے البتہ عفو کردونگا سالار نے
ایسا ہی کیا مگر اوسنے جب تھیلی کھولی تب چہہ سو دینار نکلے اوسنے سالار سے کہا کہ مین تمہارے
مذہب اور توبہ کی صداقت دیکھتا تھا بالآخر مذہب اسلام کو بدل حق جانا اور اونکی توبہ مین
اثر کامل دیکھا اونہین کے ہاتھہ پر توبہ کرکے دین اسلام مین داخل ہو گیا نکتہ ایک شخص نے

درویش کی خدمت مین چند دینار براہ خدا دینے کو لایا آپ نے فرمایا کہ فلان رہگذر پر جا بیٹھو
جو کوئی پہلے تمکو ملے اوسے دیدو ایک شخص اچھے گھوڑے پر سوار ملا جرأت نہوی کہ اوسکو
دینار دیوی پلٹ کر شاہ صاحب سے حال کہا آپ نے فرمایا کہ کل پھر جانا اوس روز بھی وہی
سوار ملا پھر بھی جرأت دینے کی نہوئی جب شاہ صاحب سے آکر کہا فرمایا کہ کل اوسیکو دیدو
تیسرے دن جب دینے لگا اونھون نے ہاتھ بڑھایا اوسکے بغل سے دو کبوتر مردہ گر پڑی اسنے
آکر شاہ صاحب سے یہی حال عرض کیا آپ نے فرمایا کہ اوسکے پیرون مین قوت چلنے کی
نہین ہی اس سبب سی گھوڑے پر چڑھتا ہی آج اوسکو تیسرا فاقہ تھا اسواسطی کبوتر مردہ اوٹھالیا تھا
جب تم سی مل گیا اوسکو دفع کر دیا **حکایت** ایک عابد کا معمول تھا کہ رات کو ہمیشہ ایک رنڈی
بلواتے اور ایک گھڑا شراب منگواتے جب معمولی کامون سے فراغت پاتے خوابگاہ مین جاتے
رنڈی سی فرماتے کہ تمام شب کی اجرت تمھاری دیچکا ہون تم تسبیح ہاتھ مین لو کلمہ اور درود پڑھو
جب نیند آوے سو رہو اور شراب کو ناقص جگہہ پھینک کر آپ تمام رات عبادت کیا کرتے بعد
چندی یہ دستور ظاہر ہو گیا تب اونسے پوچھا گیا فرمایا کہ مجھے قدرت نہین ہی کہ سب بندگان
الٰہی کو گناہون سے محفوظ کرون اور سب میخانون کو برباد کر دون اسیقدر طاقت ہی کہ ایک
رنڈی کو جسکے سبب سی دوسرا بندۂ خدا بھی گنہگار ہوتا ایک شب بچا دیتا ہون اور ایک گھڑا شراب
جس سی چند بندگان خدا گنہگار ہوتے برباد کر دیتا ہون **حکایت** ایک شخص کو شوق درویشی
پیدا ہوا اس شعر کے امتحان پر طبیعت مصروف ہو گئی **شعر** بمی سجادہ رنگین کن گرت پیر مغان گوید
کہ سالک بی خبر نبود ز راہ و رسم منزلہا + نا موز درویشون کی خدمت مین جاتا اور یہی تمنا
کرتا آخر ایک درویش نے فرمایا کہ خانقاہ مین ٹھہرو کبھی معلوم ہو جای گا جب حضرت کو موقع
معلوم ہو گیا طلب کر کے ایک روپیہ دیا کہ چکلہ مین جاؤ جو کسبی پسند آوی اوسکو یہ اجرت
دو اوس سی ملاقات کرو اگرچہ ناگوار ہوا مگر بعد فراغ نماز عشا کے گیا ایک عورت بجمال
ذلیل پسند آئی کسی دوسری کسبی کے حکم مین تھی اوسکو وہ روپیہ دیکر اوس سی خلوت کی
وہ تمام شب رویا کی نوبت گفتگو کی نہ پہونچی صبحکو سب حال شاہ صاحب سے عرض کیا آپ نے
فرمایا کہ آج پھر جانا اور ایک روپیہ اور لیجانا اوس عورت کو روپئے نہ دینا اور کچھ گفتگو کرو جب

ایسا اتفاق ہوا اوسنے بیان کیا کہ فلان شہر کی رہنے والی فلان شخص
شوہر میرا سفر کر گیا آج تک اوسکا پتہ نہین ہی فاقہ کشی سے تنگ ہوکر اس کسبی کی حد
اختیار کی کھانا کپڑا دیتی ہے کسی مرد نے کبھی مجھپر نظر بد نہ ڈالی اب تم نے مجھ ذلیل کو پسند کیا
میری عصمت مین فرق آتا ہی بخوف خدا گریہ کرتی ہون اسنے اپنا حال مطابق پایا صبح کو
حضرت سے بھی حال عرض کیا حضرت نے اوسکو بلوا کر انکے سپرد کیا فرمایا اب تجھے شعر کا
امتحان ہو گیا یا نہین قدمون پر گرا اور بیعت کی نکتہ ایک امیر نے اپنا باغچہ درست کرنیکو
چند قبرین غربا کی کھود ڈالنے کا حکم دیا ایک قبر مین جب پھاوڑا لگا روزن ہو گیا تو
جنازہ عورت کا تازہ نظر آیا اور جھاڑ چنبیلی کا اوسپر پھیلا ہوا ہزارون پھول تازہ نکلے
ہوی تمام میدان معطر ہو گیا امیر کو اطلاع ہوئی تحقیقات سے معلوم ہوا کہ فلان زن حجام
کی قبر ہی اوسکا شوہر ضعیف زندہ تھا اوسکو طلب کرکے کہا کہ تمھاری زوجہ کا حال مردگی
تو ظاہر ہی مگر زندگی کا حال اور افعال اوسکا بیان کر اوسنے کہا کہ نہایت خوبصورت تھی کبھی
اوسکی عصمت مین فتور نہین آیا تھا اور مین نامرد محض تھا مگر اکثر میری دھوتی دھو کر پھیلا دیتی
تھی جب مینے پوچھا کہا تمھاری عیب پوشی مجھپر ضرور ہی نکتہ ایک آدمی نے شیر بقابو پایا کٹہرہ
مین بند کرکے جنگل مین رکھدیا کہ شدت بھوک سے آپ ہی مرجائیگا ایک سادہ دل ادہر
جا نکلا شیر کی الحاح و زاری پر رحم کرکے کھول دیا شیر نے بارادہ کھانے کے اوسے
داب لیا اوس بیچارے نے کہا کہ مینے تیری ساتھ نیکی کی تو میری ساتھ بدی کرتا ہی شیر نے کہا یہی
چاہیے ہی اور دون سے بھی تصدیق کرا دیتا ہون درخت نزدیک سے پوچھا اوسنے کہا کہ نیکی کا
بدلہ بدی ہی مین مسافرون پر سایہ کرتا ہون چلتے وقت میری ڈال توڑ لیتے ہین کہ آگے منہ پر
سایہ کرینگے راہ سے پوچھا اوسنے کہا کہ میری سبب سے مسافر منزل مقصود کو پہونچتے ہین مگر
میری ہی اوپر بول و براز کرتے ہین سادہ دل نے کہا بے شک دو گواہ آپ کی تصدیق کرتے
ہین اب کسی تیسرے سے حکم سننا چاہیے دونو اوٹھے چلے تھوڑی دور پر ایک لومڑی نظر آئی شیر نے
جانا کہ یہ ہمیشہ میرا پس خوردہ کھاتی ہی میرے مناسب حکم دیگی لومڑی نے دیکھا کہ آدمی
جیتی جی شیر کے ساتھ ہی خدا خیر کرے بھاگنے کا ارادہ کیا شیر نے للکارا کہ کھڑی رہو تجھسے کچھ

کہنا ہی اوسنے بہ آواز نرم کہا کہ آپ کی ہیبت سے میرا دل پانی ہوا جاتا ہی جو کچھہ فرماتا ہو
دور ہی سے ارشاد کیجئے اوسنے سارا ماجرا بیان کیا لومڑی نے کہا کہ لونڈی کی خیال
مین ہرگز نہین آتا کہ انسان ضعیف البنیان آپ سے بادشاہ حیوان کے ساتھہ احسان کرے
آپ چاہین مجھے ویسا ہی دکھلا دین تو یقین کرون شیر جا کر اپنی شجاعت حمقانہ سے کٹہری مین
گھسگیا سادہ دل بھونچکر بند کرنے لگا لومڑی نے کہا اگر مضبوط باندھنی مین ذرہ بھی تفاوت
ہوگا تو ہرگز مجھسے انصاف نہوسکے گا جب شیر کو مضبوط بند کرا لیا سادہ دل سے کہا کہ نیکی
کرنا بہت اچھا ہی مگر ایسے بد کے ساتھہ نہین اور نتیجہ نیکی کا نیک ہی تو تمکو ملا آپ اپنی راہ لیجیے
**نکتہ** دو بکریون کو ایک روٹی میراث مین ملی بالاتفاق نگرانی کرتی نہین وقت ضرورت
کا سرمایہ رکھتی تھین تاثیر زمانہ سے اکدلی باہم جاتی رہی اپنا اپنا حصہ جدا کر لینا چاہا آپس کی
تقسیم پر اعتماد نکیا اپنی قوم کے فیصلہ پر راضی نہوئین غیر جنسون مین منصف ڈھونڈھا بالآخر
بندر مین خصائل انسانی و حیوانی دونو دیکھکر اوسکے انصاف پر اتفاق کیا اوسنے بخوشی خاطر
و اکراہ ظاہر اس کام کو قبول کیا مگر کہا کہ اس کام کے انجام دہی مین اپنی تلاش معاش سے
معذور رہونگا کچھہ مجھے اجرت اس انصاف کی دینا قبول کرو بکریون نے اپنی ہوشیاری سے
کہا کہ دو حصہ برابر کرنے سے جو کچھہ بڑھے وہ اجرت انصاف مین لے لو بندر نے روٹی کے
دو ٹکڑے کر کے میزان عدل پر رکھا ایک حصہ کچھہ زیادہ نکلا تب کہا کہ بموجب اقرار کے جسقدر
زیادہ ہی اوسکو اجرت مین لیتا ہون یہ کہکر ایک منہ ایسا مارا کہ جو حصہ زیادہ تھا وہ کمی ہو گیا
تب دوسرے حصے پر منہ لگایا وہ اس سے بھی کم ہوگیا ایسا ہی برابر کرنے اور زیادتی دفع کرنے
تمام روٹی اپنے منہ مین رکھلی اور ان متخاصمین کو رخصت دی فریقین اس انصاف پر
بھی خوش ہو چلین کہ حاکم نے کھا لیا تم نے تو نپایا **نکتہ** اللہ تعالی نے زبان ایک اور کان
دو پیدا کیے پس سمجھا چاہیے کہ ایک بات کہے اور دو بات سنے **نکتہ** ایک قاضی صاحب
معہ اپنے دوست حقیقی کے حج کو گئے تھے پلٹنے کے وقت باتفاق جہاز ایسے مقام پر جا رہا
جہان ہر طرف سے پہاڑ کا حلقہ تھا صرف وہی راہ تھی جدھر سے جہاز جا پھنسا ناخدا نے جواب دیا
کہ اس حلقہ مین ہوا نہین آتی یہانسے کسی جہاز نے نجات نہین پائی اب ہم سب کی موت آئی

کچھہ روز مین سامان غذا صرف ہو گیا موت کا مقابلہ تھا ناخدا نے کہا کہ اگر ان سب مین سے ایک
آدمی اپنی جان سے صبر کرے تو شاید جہاز کی رہائی ہووے وہ تدبیر یہ ہے کہ اس پہاڑ پر طیور عظیم الجثہ رہتے ہین
ایک آدمی یہان سے آگ لیکر پہاڑ پر جاوے لکڑیان اکٹھا کرکے قریب شام کے جلا دیوے آگ دیکھکر جب جانور
اوڑینگے انکے پرونکی ہوا سے جہاز اس حصار سے نکل جاویگا دوست حقیقی قاضی صاحب نے بامید رہائی
جہاز اور اپنے دوست قاضی صاحب کے بخوشی قبول کرکے ایسا ہی کیا جہاز تو نکل گیا یہ غریب تنہا
شب تاریک مین پہاڑ کے جنگل مین باندیشہ موت بیٹھہ رہا ایک بزرگ سبز پوش ہاتھ مین رکابی
پلاؤ کی اور ایک کوزہ پانی لیکر پہونچے اونکو کھلایا پلایا اور تسکین کی باتین کرکے ایک چراغ دیا
اور فرمایا کہ دیکھو وہ چند آدمی جو چراغ انکے پاس بیٹھے ہین وہان سے یہ چراغ روشن کر لینا اونہین کے
پاس تم بھی بیٹھہ رہنا راہ مین صرف ایک نالی ملیگی اوسکا پانی زور شور سے جاتا ہے مگر کم عرض ہے
تم پھاند جانا یہ کہکر بزرگ تشریف لیگئے یہ شخص نالی پھاند کر جب چراغ انکے پاس پہونچا اپنی ماں ہی کو
پہچانا اسکو اس تعجبات سے عالم بیہوشی ہو گیا جب ہوش مین آیا سب حال کہا قاضی صاحب بعد چند
مہینے کے تشریف لائے اور اوسکے مکان پر خبر رسانی کو تشریف لیگئے اپنے دوست کو وہان پاکر نہایت خوش
ہوے آپس مین کوائف ماضیہ کا بیان ہوا اپنی جان کھو کر دوسرونکی جان بچانے سے اللہ تعالی نے
اوسکی بھی جان بچائی اور کس آسانی سے گھر پہونچا دیا نکتہ محبت دلی کس کس خوبی سے اپنا ظہور دکھلاتی
ہے ملک عرب مین دو عورتین ایک مکان مین ایک ہی وقت بچہ جنین ایک سے بیٹا ہوا دوسری سے
بیٹی چونکہ بیٹا سب کو محبوب ہوتا ہے دونو دعوی کرنے لگین کہ میرا بیٹا ہے بسبب نہونے کسی گواہ کے
تصفیہ مشکل ہوا جناب امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے حضور معاملہ پہونچا آپ نے حکم دیا کہ
بیٹے کو پھاڑکر انکو آدھا آدھا دیا جاوے جس عورت کا بیٹا تھا فوراً رو کر چلا اوٹھی کہ حضور لڑکے کو
نہ چیرین دوسری عورت کو دیدیوین آپ نے فرمایا تحقیق تیرا بیٹا ہے تو لیجا کہ محبت مادری تجھسے جوش
کی نہ اوس سے نکتہ خوف دلی خود ہی جرم کو ظاہر کر دیتا ہے دو شخص باہم ایک دوسرے کو کسی چیز کا چور
کہتے تھے بسبب نہونے کسی گواہ کے فیصلہ دشوار ہوا جناب امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کے حضور یہ قصہ
پیش ہوا حضور نے جلاد سے علیحدہ سمجھا دیا کہ میرے حکم پر تلوار میان سے کھینچکر دوڑنا مگر مارنا نہین
تب اون دونونکو حکم دیا کہ تم دونو ان کھڑکی سے سر نکالو جب سر نکالا آپ نے جلاد سے حکم دیا کہ چور کا سر

[illegible]

[illegible] دیا کہ [illegible] چوری ہوئی ہے جسکو [illegible] اشخاص مین [illegible] عاقل [illegible]

ایک شخص ہر شہر [illegible] بہت سی [illegible] زبانین جانتا تھا گھرون مین پھرا کرتا کسی سے اپنا ادو [illegible]

بوجھنے نہ دیتا تا کوئی معلوم نکرتا کہ کس ملک کا یہ آدمی ہے جب ملک عرب مین گیا ایک عاقل نے

بوجھ کیا کہ جب یہ بے خبر سوتا ہوا اسکے سرہانے بندوق سر کرو جس آواز سے گھبرا کر [illegible] مین

اپنی اصل زبان بولے گا جب ایسا کیا گھبرا کر یہ کہتا اوٹھا کہ کیا ہے کیا ہے پہچانا گیا کہ مرد

ہندی ہے فقط تم التحریر لہذا التسطیر ے الٰہی جہان کن سرانجام کار تو خوشنود باشی و من رستگار فقط

## خاتمۃ الطبع



خدا کا احسان ہے کہ اندنون نسخہ لاثانی مکاتبات احسانی جس مین طرح طرح کے نکتے
سننے کے لطیفے ہین نوع تصنیف مین فرد ہے اور کتاب اسکے آگے گرد ہے قول دل
نشین مبدل ہے مولفہ سر آمد اذکیا اشرف الاصفیا بو علی دہر جالینوس عصر واقف رموز خفی و جلی
حکیم احسان علی صاحب جنکے تصنیفات مشہور ہین معروف نزدیک و دور ہین
مطبع فیض منبع جناب ذوی مروت و خلاق مشہور آفاق رئیس ذی اقتدار جناب آقای نامدار منشی
نولکشور مالک مطبع اودہ اخبار ماہ شعبان ۱۲۹۰ ہجری مطابق اکتوبر
۱۸۷۳ء مین چھپکر طیار ہوا شائقون کا رفع اشتیاق ہوا
شائقین تشریف لائین خرید فرمائین ورنہ
بہت جلد بک جائیگا پھر افسوس
کہینچنا [illegible]

الا البلاغ

فقط

توکلت علی اللہ وکفی باللہ وکیلا

# ناظورۂ جان افزا

[illegible]

معروف بہ

# رباعیات وحیدی

لمولانا المحقق الفاضل الکامل الادیب الروف المحفوف بالطاف اللہ العطوف

## ابی المعالی محمد عبد الرؤف

المتخلص بہ وحید حماہ اللہ المجید

در مطبع اخبار دار السلطنة

کلکتہ

کلکوتہ طبع و رونق آرای پیرو ادب گشتہ

سنہ ۱۳۰۵ - سنہ ۱۸۸۸

# تصحیح اغلاط نسخ

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۰ | آز | از |
| ۵ | ۲ | هر ممکن و حادث | هر ممکن حادث |
| ۱۰ | ۶ | ذی النورین | ذوالنورین |
| ۱۴ | ۳ | برّهان | برهان |
| ۱۶ | ۴ | عمزدای | غمزدای |
| ۲۰ | ۱۲ | گرزاند | گرداند |
| ۲۴ | ۳ | رباعی - ۸۲ | رباعی - ۸۳ |
| ایضاً | ۶ | رباعی - ۸۳ | رباعی - ۸۴ |
| ایضاً | ۹ | رباعی - ۴ | رباعی - ۸۵ |
| ایضاً | ۱۲ | رباعی - ۸۵ | رباعی - ۸۶ |
| ۳۳ | ۷ | گو | مکو |
| ایضاً | ۱۱ | اوستاد | اُستاد |
| ۳۵ | ۱۰ | رباعی - ۱۱۷ | رباعی - ۱۲۷ |

[illegible] کلکته باهتمام محمد [illegible] طبع شد